عملیاتِ حب

# ساجن موہنی

المعروف

# چلتا جادو

محبت کا عمل وہ ہے کہ اک پل میں جہاں پھونکے
کسی کو آگ لگ جائے یہاں پھونکے وہاں پھونکے

# ساجن موہنی

المعروف

# چلتا جادو

دنیا کے بالکل سچے اور فوراً اثر کرنے والے عملیات پر لاکھوں روپیہ کی
ایک کتاب جو کہ ایک شیخ کامل کی خاص بیاض کا اردو ترجمہ ہے۔

جسے ڈاکٹر و حکیم مشہور عالم پیر صاحب نے لکھا ہے

حسب فرمائش

# حُبّ کے متلاشیوں کے لئے محبّت کا نادر و نایاب تحفہ

یہی ہے وہ عمل پل بھر میں جو دل اور جان پھونکے
کسی کو نار الفت میں جلا ڈالے جہاں پھونکے

یہ عمل بڑی مشکلوں سے بصرف کثیر ہمیں حاصل ہوا تھا جسے ضرورت مند عوام کی بھلائی کے لئے پہلی مرتبہ شائع کیا جا رہا ہے لازم ہے کہ صرف جائز ضرورت اور مطلب کے لئے ہی اس سے استفادہ حاصل کیا جائے ورنہ آپ نے کسی بڑے ارادے یا خواہش کی تکمیل کے لئے کیا تو آپ پر عذاب الہٰی نازل ہوگا۔

از مکافات عمل غافل مشو
گندم از گندم بروید جَو ز جَو

عمل یہ ہے :۔ اپنا منہ ہاتھ پاؤں خوب مبالغہ سے دھوئیں۔ پاؤں بھی یعنی وضو میں جن اعضاء کو دھویا جاتا ہے وہ سب عضو خوب صاف کر کے دھوئیں جب سب عضو دھو چکیں تو اب باقاعدہ وضو کریں۔ کلی کرنا بلکہ غرارہ کرنا۔ ناک میں خوب پانی چڑھائیں لیکن یہ پانی زمین پر نہ گرنے دیں بلکہ ایک پاک صاف برتن میں سب پانی جمع کریں پہلے سے برتن نیچے رکھ کر وضو کریں تاکہ وضو کا سب پانی اس میں گرے اب اس پانی سے ایک تولہ پانی بھر لیں باقی پھینک دیں اب اس پانی پر جو تولہ میں بھر لیا ہے ایک سو ایک دفعہ قل ہو اللہ شریف بمعہ (ہر بار بسم اللہ) پڑھ کر اس پانی پر پھونک دیں اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں۔ اب یہ پانی آپ کے پاس رکھا ہے اب جب موقع ملے اس پانی کا

ایک گھونٹ یعنی چند قطرے مطلوب کو پلا دیا کریں دوسرے پانی میں چند قطرے ملا دیا کریں
چائے میں، شربت میں، ترکاری میں چند قطرے ڈالدیں غرض جس طرح موقع ملے یہ پانی تھوڑا
تھوڑا کرکے مطلوب کو پلا دیں روزانہ کی ضرورت نہیں۔ جب موقعہ ملے اور جس شے میں
ملا کر پلا سکتے ہوں پلا دیں۔ بحکم خدا مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہو گی سب بوتل بھر پانی پلانے
کی بھی ضرورت نہیں جس قدر پلا سکیں پلا دیا کریں۔ روزانہ بھی پلانے کی ضرورت نہیں ہے۔
جب موقع ملے خدا کے حکم سے اس عمل کا فوراً اثر ہو گا

## عمل اکسیر اعظم

اکسیر اب ایک عام لفظ ہے مگر حقیقی معنے اکسیر کے یہ ہیں کہ وہ کایا پلٹ کر رکھ دیتی ہے
چاندی اور تانبے کو سونا بنا دیتی ہے یعنی اکسیر وہ شے ہے جو کبھی اپنے افعال و خواص میں ناکام
نہ ہو۔ مثلاً برف ٹھنڈا ہونے میں اکسیر ہے اور آگ گرم ہونے میں اکسیر ہے۔ عملیات،
حب و تسخیر میں سورہ شریف القارعہ (پارہ ۳۰) بھی اکسیر ہے عامل حقیقی نے اس
سورہ شریف میں اکسیر حب و تسخیر کو پوشیدہ کر دیا ہے۔ ہمارے ہاں ایک بزرگ
تھے وہ جس جانور پر سورہ القارعہ پڑھ کر پھونک دیتے تھے وہ جانور ان کے ساتھ ہو جاتا تھا
مگر یہ ہر ایک کا کام نہیں ہے۔ قدرت نا اہل کو کبھی نہیں نوازا کرتی۔

سر غم عشق بوالہوس را ندہند — سوز دل پروانہ مگس را ندہند

پہلے اس سورہ شریف کی زکوٰۃ ضروری ہے بغیر زکوٰۃ کے کوئی اثر اس میں نہ ہو گا۔
زکوٰۃ کا طریق یہ ہے کہ ۱۲۰ دن میں اسکی زکوٰۃ ختم ہوتی ہے کم و بیش ایام میں ختم کرنے سے

اس کی زکوٰۃ ختم نہیں ہوتی اور پرہیز جلالی ہے۔ پرہیز جلالی کی تفصیل بہت طویل ہے مگر مختصر
یہ ہے کہ گوشت اور گوشت سے پیدا ہونے والی کوئی شے نہ کھائیں، شہد، مشک، موم،
چمڑے کی جوتیاں، چمڑے کے ڈول اور مشک کا پانی استعمال نہ کریں۔ بلکہ اس کنوئیں کا پانی بھی
استعمال نہ کریں جس میں چمڑے کا ڈول پڑتا ہو۔ عورت کے قرب سے پرہیز۔ ایام زکوٰۃ میں کسی
جاندار کو نہ ماریں، جیسے جوں، بچھو، کھٹمل، سانپ اور ایسی مختصر سے سب اشیاء پر قیاس
کریں پہلے دن جس جگہ پر شروع کریں آخر دن تک وہی جگہ رہے مگر جگہ تبدیل نہ ہو منہ قبلہ
کی طرف ہو روزانہ اپنے کپڑوں کو عطر لگایا کریں اور صندل سفید یا سرخ کا روزانہ بخور کیا کریں نیز
پڑھنے کا خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ رات دن میں کوئی وقت مقرر کریں مگر جو وقت اور جگہ
مقرر کریں آخر وقت تک وہ جگہ اور وقت تبدیل نہ ہو کہیں آنے جانے اور کسی سے بات کرنے
اور ملنے کی ممانعت نہیں ہے۔ ہاں بوقت عمل تنہائی ہو اب پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ
روزانہ چار سو اڑتالیس مرتبہ سورہ الم نشرح بہ نیت زکوٰۃ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف
(روزانہ) ہر مرتبہ بسم اللہ شریف پوری پڑھ کر سورہ پاک شروع کیا کریں اس حساب سے
ایک سو بیس دن میں باون ہزار تین سو اڑتالیس مرتبہ پڑھی جائے گی اور یہی اس سورہ شریف
کی زکوٰۃ ہے۔ بعد زکوٰۃ روزانہ اکیس مرتبہ اس سورہ شریف کو معہ بسم اللہ شریف کے پڑھا
کرے تاکہ زکوٰۃ قائم رہے اب جس کو اپنی محبت میں بے قرار کرنا ہو تو اکیس مرتبہ یہ سورہ شریف
پڑھ کر اسکی طرف پھونک دیں۔ فوراً اثر ہوگا۔ اب مقام ایسا ہے کہ مطلوب نگاہوں سے پوشیدہ
ہے تو اکیس مرتبہ سورہ شریف پڑھ کر کہے کہ فلاں بن فلاں (نام مطلوب) فلاں بن فلاں کی
(نام طالب معہ والدہ) محبت میں بے قرار ہو جائے۔ وہ فوراً بے چین اور مضطرب ہو جائے گا
جائز جگہ پر اس سے کام لے ناجائز کام پر کلام الٰہی کو استعمال کرنا کفر ہے اور عمل اثر بھی نہیں کرتا۔

## محبت کلب کے خشا ٹوٹکہ

ایسے بادام کی تلاش میں رہو جس میں دو مغز ہوں - ایسے بادام نکل آتے ہیں جس میں دو مغز ہوتے ہیں - ان دو مغزوں کو احتیاط سے رکھیں ۔ نام مطلوب مع والدہ اور نام طالب مع والدہ کے اعداد الگ نکال کر رکھو جس وقت نیا چاند دکھے تو ایک مغز پر طالب کے اعداد اور ایک مغز پر مطلوب کے اعداد لکھو (جو پہلے سے مع والدہ کے آپ نے نکال کر رکھے ہیں) زعفران سے لکھو قلم لوہے کا نہ ہو اور اب دونوں مغزوں پر گیارہ گیارہ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھو - یٰسین شریف میں سات جگہ جملہ مبین آیا ہے جب جملہ مبین پر پہنچو تو کہو الٰہی بحرمت یٰسین وبحرمت مبین فلاں بن فلاں فلانہ کی پھیر دے جب گیارہ گیارہ مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ چلو تو دونوں مغزوں کو اس طرح ملا کر جسطرح بادام میں تھے ۔ ریشمی دھاگے سے باندھ کر کسی میوہ دار درخت پر باندھ دو درخت خواہ گھر میں یا باغ میں ہو بادام باندھنے کے بعد اس درخت کے نیچے کھڑے ہو کر ایک مرتبہ سورہ یٰسین شریف اسی طرح پڑھو جس طرح باداموں پر پڑھی تھی بس عمل ختم ہوا - انشاء اللہ تعالیٰ سات دن میں وہ شخص محبت کرنے لگے گا - بادام پر اعداد اسوقت لکھو جب چاند غروب نہ ہوا ہو اگر چاند غروب ہو گیا پھر عمل بےکار جاوے گا

## مُحبّت کا ایک عجیب عمل

جائز محبت کے واسطے یہ عمل اکثر تجربہ میں آیا ہے کہ یعنی ماں باپ ، بھائی بہن یا کوئی عزیز ناراض ہو تو اس کو رضامند کرنے کے لئے تیر بہدف ہے ذیل کا تعویذ

زعفران یا ہلدی پیس کر اس کے پانی سے یہ نقش لکھو عروج ماہ میں جمعرات کے دن طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ تک وقت ہے پھر اس نقش کو بتی بنا کر عطر میں معطر کر کے نئی روئی اس بتی پر لپیٹ کر کسی خوشبودار تیل میں جلاؤ اور جب تک جلتی رہے آپ اسے دیکھتے ہوئے بے شمار مرتبہ یا ودود پڑھتے رہیں۔ جب بتی ختم ہو جائے تو عمل ختم ہوا بتی کو تیل میں تر کر لینا کافی ہے تاکہ جلد جل جائے اسی طرح روزانہ سات دن تک کرو۔ خدا چاہے تو ناراض عزیز راضی ہو جائے گا

٦١ ١٨ ١٨ ھ ١١ ﮦ
ک ١١ ٩مـ ١٨ ١١
١١١ ١٩ اعہ اواع ١١١ ھ ١
١١ ٢١ ١١ لاعٔ ١٩١ع٤ ١١٨مـ ١١
ھ ٩١ لاع ھ ٢ وا ـ
١٨ لاعہ ١١عہ ٨٨١ ا
٤٥ الساعہ
فلاں بن فلانہ علی حب فلاں بن فلانہ
(نام مطلوب معہ والدہ) (نام طالب معہ والدہ)

پہلے ہی دن وقت کی قید ہے۔ بقایا چھ دن میں کوئی قید نہیں ہے نقش یہ ہے۔

## عمل حب

جب کوئی شخص ناراض ہو جائے تو اس کو رضامند کرنے کے واسطے یہ عمل بہت مجرب ثابت ہوا ہے بشرطیکہ جائز رضامندی کے واسطے کیا جائے۔ مرچ سیاہ اکتالیس شمار کر کے لو اور ہر مرچ پہ ایک ایک مرتبہ سورۃ الحمد شریف پڑھو بعد سب مرچوں کو جمع کر کے ان پر اکیس مرتبہ قل ہو اللہ شریف پڑھو اب ایک کاغذ پر اپنا نام معہ والدہ کے اور ناراض شخص کا نام معہ والدہ کے لکھ کر اس کاغذ میں وہ مرچیں رکھ کر پڑیا بنا کر یہ کاغذ مروڑ

پا پیاز کے اندر رکھ کر یا کسی اور پھل میں رکھ کر چولہے میں دبا دو اس طرح کہ پھل گرم رہے مگر ۔۔۔ بنے پلے
بحکم خدا تین دن میں وہ شخص راضی ہو جائے گا ۔

# دشمن کو برباد کرنے کا مجرّب عمل

یہ عمل ہمارے مجربات میں ہے ۔ دشمن کا نام زمین پر لکھو مگر یہ واضح رہے کہ اگر نام میں اسم محمدؐ یا خدا کا
شامل ہے یا کسی بزرگ کا نام شامل ہے تو زمین پر صرف لفظ دشمن لکھو اور تصور میں اصلی نام ہو چاند کی
پندرہ تاریخ سے اس عمل کو شروع کرو ۔ وقت دن کے ایک بجے مقرر ہے جب آفتاب کو زوال
ہو جائے اگر آپ نے نام لکھا ہے تو صرف شمار کر لو کہ کس قدر ہیں اگر جملہ دشمن یا عداوت یا عدد لکھا
ہے تو اس کے حرف گن لو اور اسی تعداد میں سوئیاں (جس سے کپڑا سیا جاتا ہے) یا پن جو کاغذوں
میں لگایا جاتا ہے اپنے پاس رکھو ۔ ایک پن یا سوئی اپنے ہاتھ میں لو اور تیرہ مرتبہ یہ عمل پڑھو :
نَجْعَلُهُمْ كَعَصْفٍ مَّاكُولٍ (قرآن پاک کے تیسویں پارہ میں سورۂ فیل کی آخری
آیات ہے) بِحَقِّ يٰشَدِيْدُ الْعِقَابِ (تیرہ بار پڑھ کر پہلے حرف پر اس سوئی یا پن کو
زمین میں پیوست کر دو اسی طرح ہر حرف پر تیرہ مرتبہ سوئی یا پن پر عمل پڑھ کر زمین میں پیوست کر دو
جب سب حروف ختم ہو جائیں تو تھوڑی سی راکھ لے کر اس پر ستر مرتبہ پڑھو وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ
اور اس راکھ کو اس حروف پر ڈال دو جن کو سوئی کے ذریعے زمین میں پیوست کیا گیا ہے صرف
تیرہ دن کا یہ عمل ہے اس کا اثر جلد دیکھو گے دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا مگر اس عمل کو اس جگہ
کریں جہاں شریعت اور قانون اجازت دیتا ہو اگر آپ بے سبب کسی کو تکلیف دیں گے تو
اس کے ذمہ دار آپ خود ہوں گے اور بہت ممکن ہے کہ عمل ہی اثر نہ کرے ۔

# محبت کا عجیب نقش

نوچندی سینچر کو ذیل کا نقش مطلوب کے بدلنے کے کپڑے پر انار کے درخت کی شاخ کی قلم بنا کر لکھے اور یہ نقش اپنے ہاتھ پر باندھ کر مطلوب سے بات چیت کریں وہ محبت کریگا نقش یہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | دلو | محبت | علم | طے | طع | نام طالب | نام مطلوب |

# ایک مجرّب عمل

حدیث پاک میں ہے کہ ایک فرشتہ خاص حضور کی خدمت میں حاضر ہوا جو اس سے قبل کبھی اس دنیا میں نہیں آیا تھا اور سورہ بقر کی آخری آیات ربنا لا تواخذنا آخر سورۃ تک حضور کے سپرد کی اور عرض کیا کہ یہ وہ نعمت ہے کہ جو اس سے قبل کسی پیغمبر کو نہیں دی گئی علمائے عاملین نے ان آیات مبارکہ کو کیمیا فرمایا ہے اسکے عامل کے لئے ہر پتھر سونے کا اور ہر ریت کا ذرہ موتی بن جاتا ہے آپ دل میں وسوسہ اور خطرہ پیدا نہ کریں۔ خدا کے مقدس کلام پر کامل اعتقاد رکھیں کوئی چیز اس عمل کے اثر کو روک نہیں سکتی ترکیب یہ ہے کہ نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس عمل کو کریں یعنی دو رکعت سنت فجر کی پڑھ کر یہ عمل کریں بعد عمل فرض پڑھیں ترکیب یہ ہے کہ بسم اللہ شریف پڑھ کر سورہ الحمد شریف پڑھیں جب سورہ ختم کریں تو آمین کہہ کر ربنا لا تواخذنا شروع کر دیں آخر سورۃ تک یہ ایک مرتبہ ہوا۔ اسی طرح ۱۹ مرتبہ پڑھیں اگر کوئی محنت کرنے والا ہے تو اس عمل کو کرے خود ہی معلوم ہو جائے گا کہ عملیات میں کیا اثر ہے اور خدا کے جلال والے کلام والے مقدس میں کیا حسنات و برکات ہیں اگر کوئی خاص مقصد آپ کا ہو تو آپ اس خاص مقصد کے واسطے بھی پڑھ سکتے

ہیں، اگر عام مقاصد میں کامیابی کے واسطے کریں تب بھی کر سکتے ہیں چالیس دن عمل کی میعاد ہے

## عمل محبت

سورہ لایلف قریش (پارہ ۳۰) اکیس مرتبہ مع بسم اللہ شریف پڑھ کر اور کسی خوشبودار پھول پر پھونک کر مطلوب کو وہ پھول سنگھائے انشاء اللہ تعالےٰ مطلوب کے دل میں جذبات محبت پیدا ہوں گے یعنی حلال جگہ پر کام لیں۔

## محبت کا مجرّب نقش

ذیل میں دو نقش ہیں ان میں سے نمبر (۱) کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھیں جس جگہ مناسب ہوا ہو۔ اور دوسرا نقش مطلوب کو پانی چائے میں، شربت میں گھول کر پلادیں یعنی نقش صاف ہو جائے تو کاغذ کو پھینک دیں جو عبارت نقش کے نیچے تحریر ہے وہ بھی لکھیں نقش اول کے نیچے طالب اپنا نام لکھے اور نقش دوم کے نیچے مطلوب کا نام لکھے جائز جگہ

(۱) ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۱ | ۲۷ | ۱ |
| ۲۵ | ۳ | ۱۳ | ۲۳ |
| ۵ | ۳۱ | ۱۷ | ۱۱ |
| ۱۶ | ۹ | ۷ | ۲۹ |

نام طالب، یحبونہم کحب اللہ

(۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۲ | ۲۸ | ۲ |
| ۲۵ | ۴ | ۱۴ | ۲۴ |
| ۵ | ۲۲ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۱۶ | ۲۰ | ۸ | ۳۰ |

نام مطلوب، اللہم سخر کما سخرت الحدید لداؤد علیہ السلام۔

پر کام میں اگر جگہ ایسی ہے کہ آپ کوئی چیز ہلا نہیں سکتے تو اس عمل کو نہ کریں۔
نقش جمعرات یا جمعہ کو سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک لکھنا ہوگا تاریخ کی کوئی قید نہیں ہے۔ نقش زعفران سے پر کریں۔ اگر زعفران نہیں ملتا تو ہلدی پیس کر اس سے لکھیں

# عمل برائے حب

میاں بیوی عزیز و اقارب دوست احباب غرض کہ جن دو ذاتوں میں کسی وجہ سے عداوت پیدا ہو جائے اور باہمی رنج و ملال ہو جائے تو یہ عمل بہت ہی سریع الاثر ثابت ہوا ہے۔
کسی خوشبودار پھول والے یا میوہ والے درخت کی ایسی لکڑی کاٹو جس میں دو شاخیں ہوں عروج ماہ میں جمعرات کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک اس شاخ کو درخت سے کاٹو بعد ازاں زعفران یا ہلدی پیس کر اور اسکی روشنائی بنا کر یہ دو نقش لکھو قلم لوہے کا نہ ہو زکل یا کسی لکڑی کا قلم بنا لو۔

نقش دوم

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

نقش اول

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

نقش اول کے نیچے نام طالب معہ والدہ کے تحریر کرو نقش دوم کے نیچے نام مطلوب معہ والدہ کا تحریر کرو۔ اگر والدہ کا نام معلوم نہ ہو تو صرف مطلوب کا نام تحریر کرو اب قبلہ رو کھڑے ہو کر اس دو شاخہ لکڑی کو اپنے سامنے رکھو، داہنی طرف کی شاخ پر نقش دوم باندھو (جس پر نام طالب لکھا ہے) اور بائیں طرف شاخ پر نقش دوم باندھو (جس پر نام مطلوب کا لکھا ہے) اور دونوں شاخوں کے درمیان سرخ دھاگہ باندھو اگر ریشم کا دھاگہ ہو تو بہتر ہے ورنہ سرخ رنگ کا دھاگہ کافی ہے اب اس

شاخ کو زمین میں اسی طرح گاڑو کہ نقش بندھا ہوا زمین سے کسی قدر اوپر رہے یعنی نقش زمین میں دفن نہ ہوں اور پھر ایک گلاس پانی کا لے کر اور پھر اس پر تین مرتبہ سورہ اخلاص یعنے قل ہو اللہ شریف پڑھ کر اس کی جڑ میں ڈال دو۔ صرف لکڑی کاٹنے کا وقت مقرر ہے باقی تعویذ لکھنے اور باندھنے کا کوئی وقت مقرر نہیں ہے اس طرح ایک گلاس پانی تین مرتبہ قل شریف پڑھ کر اس لکڑی کی جڑ میں ڈال دیا کرو بحکم خدا سات، چودہ یا اکیس دن میں مصالحت ہوگی۔ مجرب ہے۔

# حب کا خاص عمل

اگر دو شخصوں کے درمیان کشیدگی اور رنج ہے تو چاند دیکھنے پر جو پہلا اتوار آئے تو سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک پاکیزہ ہو کر سفال آب نارسیدہ پر لکھو اور چولہے میں اس قدر گہرا گاڑ دو کہ وہ گرم رہے مگر آگ کا زیادہ اثر یعنی گرمی اسے زیادہ نہ پہنچے دوسرے دن کل والے نقش کو نکال کر اس ٹھیکری کو علیحدہ زمین میں دفن کر دو اور دوسرا نقش دوسری ٹھیکری پر لکھ کر چولہے میں دفن کر دو اسی طرح آٹھ دن برابر یہ عمل کرو بحکم خدا دونوں میں صفائی ہو جائے گی چاہے کتنی ہی دشمنی ہو مجرب ہے سفال آب نارسیدہ یعنی مٹی کے برتن کا ایک ٹکڑا جس کو ابھی پانی نہ لگا ہو پہلے دن اتوار کے دن عمل شروع اور سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ پہلے تک یہ نقش لکھ کر چولہے میں دفن کر دو دوسرے دن سے کوئی وقت کی قید نہیں دن بھر میں کسی وقت دوسرے ٹھیکرے پر لکھ کر چولہے میں دفن کر دو اور کل والے نقش کو زمین میں

بحق جبرائیل ۷۸۶ بحق میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۵ | ۱۲ | ۱۵ |
| ۳ | ۱۴ | ۱۶ | ۴ |
| | اسم مطلوب معہ والدہ | ۲ | ۱۰ |
| ۶ | ۱۱ | اسم طالب معہ مادر | ۱ |

بحق اسرافیل بحق عزرائیل

بحق یا ودود

یا ودود

دفن کردیا کرو ۔ یہ خاص عمل ہے جائز جگہ پر اس سے کام لو۔

## حُب کا مجرب چٹکلہ

یہ حب اور تسخیر کا مجرب اور بے خطا چٹکلہ ہے بلی، کتا، گائے، بیل، گھوڑا اور کوئی جانور چرند پرند ہو یا کوئی آدمی اس عمل سے محبت کرنے لگتا ہے آزمائش کر لو بے اثر نہ پاؤ گے روٹی کا ٹکڑا یا کوئی اور شئے ایسی قسم کی ہو تو اسے منہ میں رکھ کر چباؤ تاکہ لعاب دہن بن جائے اور خوب تر ہو جائے اب یہ چبائی ہوئی شئے اس کو کھلا دو چار پانچ مرتبہ کھلانے سے یا زیادہ مرتبہ کھلانے سے اس کے دل میں محبت پیدا ہو جاتی ہے ۔ جانور بھی مطیع اور فرمانبردار بن جاتا ہے اور انسان کے دل میں محبت پیدا ہو جاتی ہے یہ آزمودہ عمل ہے۔

## عمل خاص و مجرب

اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہے یا گم ہو گیا ہے تو یہ طریقہ بہت مجرب ہے ترکیب غور سے سمجھئے اور وقت پر تجربہ کیجئے ۔ ق، س یہ حروف ہیں اور ان سے عمل تیار کیا جائے گا جو بھاگ گیا ہے یا گم ہو گیا ہے اس کا نام جدا جدا حرفوں میں لکھو اب نام کا پہلا حرف سے کر اسے لکھو اور داہنے بائیں وہ دونوں حروف لکھ دو (ق، س) مثلاً کسی گم شدہ یا بھاگے ہوئے کا نام زید ہے تو اسے جدا جدا حرفوں میں لکھا (ز، ی، د) اب نام کا پہلا حرف لکھ کر دونوں طرف وہ حروف لکھ دو (س، ق) زید کی مثال یہ ہوئی س، ز، ق، س، ی، ق، س د ق اب تینوں حروفوں کو ملالو، سزق، سیق، سدق اب یہ ایک تعویذ تیار ہو گیا ہے اس تعویذ کو پچھتر کاغذ کے پرچوں پر لکھو ان میں سے بارہ تعویذ تو گولیاں بنا کر اور آٹے میں لپیٹ کر دریا میں

تالاب میں نہر میں یا کنویں میں ڈال دیں اور اکیس تعویز کو کسی بڑے درخت کی شاخوں میں جدا جدا باندھ دو اور اکیس تعویز کسی اندھیرے مکان یا کوٹھڑی میں بھاری پتھر کے نیچے دبا دیجئے اور اکیس تعویذ ایک ایک کر کے آگ میں جلا دیجئے خدا کے حکم سے سات دن میں وہ شخص واپس آجائے گا یا اس کا پتہ چل جائے گا۔

## تسخیر!

دنیا میں بے شمار اصحاب تسخیر اور حب کے متلاشی ہیں مگر تسخیر عنقا ہے یہ عام شے نہیں اگر تسخیر عام ہوتی تو دنیا نابود ہو جاتی میں آپ کو مسخر کرتا اور آپ مجھے مسخر کرتے بس دنیا ختم ہو جاتی عملیات محبت میں اور ضرور ہیں اور بحکم خدا کامیابی ہوتی ہے ذیل کا عمل مجرب ہے اگر آپ کسی جگہ پر جائز طریقے سے شادی کے خواہاں ہیں اور بعض رنجش کی وجہ سے شادی نہیں ہوتی تو آپ یہ کام کریں کہ نر (بکرے) کی پوری آنت بازار سے خرید کر لائیں اس آنت کو خوب پاک صاف کر کے اور پانی کو خشک کر کے اس پر عطر ملو اور اب نماز صبح سے دو گھنٹے قبل اٹھو، غسل کرو پاک کپڑے پہنو اور اسمیں عطر بھی لگاؤ اور تجنیر کی نیت پڑھو اور ایک آبخورہ یا مٹی کا کوئی چھوٹا سا برتن لے کر بجائے رسی کے وہ آنت باندھو، برتن مستعمل نہ ہو بالکل نیا ہو جس کو پانی نہ لگا ہو اور گھر سے باہر کسی کنوئیں پر جاؤ پہلے پانچ عدد پتل سے چھوٹے اور دو لونگیں کلاہ ایک پان ثابت جس کی نوک اور جڑ دونوں ہوں اس کو کنوئیں میں ڈال دو اور بعد ازاں اس سے پانی بھرو، اسی آنت کی رسی اور برتن سے) آنے جانے میں کسی سے بات نہ کرو اگر کوئی بلائے تو مطلق جواب نہ دو چاہے وہ عزیز اور دوست ہی کیوں نہ ہو اور نہ پیچھے پھر کر دیکھو اگر تم نے کسی کو جواب دیا یا پیچھے پھر کر

دیکھا تو نقصان ہے اب گھر میں فرض صبح کے ادا کرو اور پھر سات سو مرتبہ صرف اللہ الصمد پڑھ کر اس پا
پر دم کرو اول آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھتے وقت مطلوب کا تصور ہے اب اس پانی کو
دوسرے برتن میں حفاظت سے رکھو دوسرے دن پھر یہی عمل کرو آنت اور وہ برتن پہلا ہی کا
ہے ہاں پان وغیرہ دوسرے بھٹی میں ڈالنا ہوگا۔ آج کے پانی کو بھی عمل پڑھ کر کل والے پانی میں
عمل ختم ہوا۔ اس پانی کے تین حصے کرلو ایک حصہ مطلوب کو پلا دو۔ اگر پلا نہیں سکتے تو اس پانی
میں ملا دو جس میں مطلوب اور اسکے گھر کے سب آدمی پانی پیتے ہیں یا کم از کم اس کنویں
میں ڈال دو جس کنویں سے اس گھر میں پانی جاتا ہے ۔ دوسرا حصہ جس طرح ممکن ہو مطلوب پر چھڑ
دو یا کسی سے چھڑکوا دو۔ خدا چاہے تو اس شادی کی روکاوٹیں دور ہو جائیں گی جو صاحب نما
نہیں پڑھتے وہ نماز کے بغیر عمل کریں مگر شرط یہ ہے کہ پانی لانا اس پر عمل کرنا طلوع آفتاب سے
قبل ہو جائے اگر آفتاب نکل آیا تو عمل جاتا رہے گا۔ غسل ہر روز کرنا ہوگا۔ لباس کی تبدیلی اور عط
لگانے کی ہر روز ضرورت نہیں جو صاحب اس عمل کی تکمیل کر سکتے ہیں کریں اور جو نہ کر سکتے ہوں نہ
کریں ہاں خود اس قدر بات اور کریں کہ پانی زیادہ ہوگا مطلوب پر چھڑکنا دشوار ہے اسلئے
تھوڑا سا اسکے جسم کو لگ جائے تو کافی ہے اسلئے ایک حصہ کم لیں یعنی دو حصے زیادہ لیں ایک
حصہ کم پینے پلانے میں یا کنویں میں ڈالنے والا حصہ اور مکان پر چھڑکنے والا حصہ زیادہ کریں یا اور
مطلوب پر چھڑکنے کا مختصر کریں۔

## تسخیر ۷۰۹

تسخیر اور محبت کا عمل کیا ہے اگر سالہا سال کی محنت و مشقت میں بھی کوئی تسخیر کا عمل ہاتھ
آجائے تو سمجھ لو کہ ہمیں ایک نعمت مفت مل گئی ہے یہ عمل ایک بزرگ سے پہنچا ہوا میرے سینہ

عمل تھا جس کو آج درج کرتا ہوں مگر اس بات پر مجھے یقین ہے کہ یہ عمل بے کار اور بے اثر نہ ہوگا

قرآن پاک کے اکیسویں پارہ میں سورہ روم ہے اسکے دوسرے رکوع میں ایک آیت پاک ہے جو ومن ایتہٖ اَنْ خَلَقَ سے شروع ہو کر یَتَفَکَّرُوْنَ پر ختم ہوتی ہے۔ یہ آیت پاک محبت اور تسخیر کے واسطے اکسیر ہے جائز اور قانون شریعت کے مطابق اس سے کام لو خدا کے حکم سے کامیاب ہوگے اگر کوئی عزیز کوئی دوست کوئی افسر تم سے ناراض ہے تو اس کا نام لکھ کر اپنے سامنے رکھو اور دل کو مطلوب کی طرف رجوع کر کے اس نام پر آنکھیں جما کر صدق دل سے یہ آیت ستر مرتبہ پڑھو۔ ہر مرتبہ آیت ختم کر کے اس نام پر پھونکتے جاؤ اول آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھو۔ سات دن، چودہ دن، اکیس دن اسکی میعاد ہے بحکم خدا۔ اس دوران میں وہ شخص تم سے رجوع کرے گا اور اسکے دل میں تمہاری محبت پیدا ہوگی۔ یہ عمل تنہائی میں بعد نماز عشاء روزانہ کیا کرو۔ درمیان میں ناغہ نہ کرو کسی قسم کا پرہیز نہیں ہے قرآن پاک میں دیکھ کر صحیح آیت لکھ لو۔ روزانہ ستر مرتبہ پڑھو کم زیادہ نہ ہو باوضو پڑھا کرو۔ منہ قبلہ کی طرف ہو اس عمل کو کرو خدا کے حکم سے سات یا چودہ یا اکیس دن میں مطلب حاصل ہوگا

# ایک خاص عمل

اگر آپ گردش سیارگان کے متعلق ہوتے ہیں آپ کی قسمت بگڑ گئی ہے دنیا کی تکلیفیں آپ کو پریشان کر رہی ہیں مصائب اور نوائب نے آپ کو گھیر لیا ہے تو پہلے اس بات پر ایمان لاؤ کہ سوائے خدا کے اور کوئی نہیں ہے جو پریشانیوں کو دور کرے اور اسکے پاک کلام سے امداد چاہو قرآن پاک میں ہے کہ اسکی آس اور وسیلہ لاؤ سائل میں سب سے بڑا وسیلہ اسکے کلام پاک کا ہے اور آپ اس طرح پڑھنا شروع کریں۔ کاف، ہا، یا، عین، صاد کفایتنا حامیم، عین، سین

قاف حمایتنا یہ عمل چاند دیکھنے پر اسی رات کو شروع کریں نماز عشا کے بعد صبح کی نماز تک اس عمل کا وقت ہے اس درمیان میں کوئی وقت مقرر کریں پہلے یہ معلوم کریں کہ ابتداء میں ایک گھنٹہ سے زیادہ اس عمل میں صرف ہوگا ہاں جب آپ کی زبان پر یہ عمل چڑھ جائے گا تو پھر کم وقت لگے گا یہ عمل روزانہ چار سو بہتر مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ اول آخر تین مرتبہ درود شریف سر برہنا یعنی ننگا سر اور کھڑے ہو کر پڑھنا ہوگا اس عمل میں بیٹھنے کی اجازت نہیں ہے اور آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر پڑھیں سر پر چھت وغیرہ نہ ہو اگر اتفاق سے کسی دن عمل کے درمیان میں بارش ہونے لگے تو مجبوراً چھتری لگا سکتے ہیں ختم عمل کرنے کے بعد خشوع و خضوع سے اپنا مقصد کے واسطے دعا کریں۔ اکیس دن کا عمل ہے خدا چاہے تو کامیابی ہوگی۔ یہ عمل مجبوری کے وقت کسی بڑے اور اہم مقصد کے واسطے کریں معمولی مقصد کے واسطے نہ کریں۔

## ۷۰۷۰۵ ایک عجیب عمل مسرج نکلنے وقت

نماز اشراق شریعت میں مشہور ہے اور احادیث مبارکہ میں اس نماز کی بڑی فضیلت آئی ہے حضور علیہ السلام اکثر یہ نماز پڑھتے تھے صبح کی نماز پڑھ کر جو شخص مسجد یا مصلے پر بیٹھا رہے اور جب آفتاب طلوع ہو جائے تو دو رکعت نماز نفل اشراک پڑھے تو اسکو حج عمرہ کا ثواب ملتا ہے طلوع آفتاب کی سعادت کو شریعت نے بھی تسلیم کیا ہے ایک حدیث شریف میں ہے۔ فَاِذَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَفَالَنَا یَوْمَنَا اسی سے واضح ہے کہ طلوع آفتاب کے بعد عا قبولیت کا وقت ہے اور طلوع شمس کی ساعت نہایت سریع الاثر ہے چونکہ یہ مسئلہ نجوم کا نہیں ہے لہذا اس میں کوئی دن تاریخ مقرر نہیں کر سکتا صرف طلوع شمس کی ساعت سے بحث ہے میں ایک عمل لکھتا ہوں اگر کوئی صاحب اس پر عمل کریں گے تو یقیناً فائدہ

پا میں گئے دنیا میں کام کرنے والے (عملیات میں) بہت کم پاتا ہوں۔ ایک مقدمہ کی پیروی میں بیسیوں برس گزر جاتے ہیں اور انسان سالہا سال بھاگا پھرتا ہے لیکن کسی عمل میں اگر چند روز کوئی فائدہ نہ دیکھا تو دل برداشتہ ہو گیا آپ کو معلوم ہو کہ یہی قدرت کا ایک راز ہے بلکہ امتحان ہوتا ہے باوجود ناکامی کے کرتا رہا ہے کامیاب ہوا اور جو بھاگ گیا وہ ناکام ہوا ترکیب یہ ہے کہ جس وقت آفتاب نکلنا شروع ہو تو آپ مشرق کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو جاؤ اور گیارہ سو گیارہ مرتبہ اسم اعظم یا مغنی پڑھو اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھو یہ تعداد زیادہ سے زیادہ بائیس منٹ میں ختم ہو جائے گی اس دوران میں آفتاب بھی اس قدر بلند ہو جائے گا کہ نماز اشراق کا وقت آجائے گا۔ اب اگر مناسب ہو تو دو رکعت نماز نفل اشراق کے بھی پڑھ لو مگر اس عمل اور نماز اشراق سے کوئی تعلق نہیں ہے یہ عمل ترقی دولت کے واسطے ہے اور نفل ثواب آخرت کے واسطے ہیں کم سے کم پندرہ دن تو اس عمل کرو دیکھو خزانہ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہے اگر آپ کو فائدہ معلوم ہو تو اس اسم اعظم کو پڑھتے رہو جس قدر پڑھو گے ترقی ہوتی جائے گی عمل اسوقت شروع کرو جب مشرق میں آفتاب طلوع ہو رہا ہو ابھی آفتاب کا کنارہ دکھائی دیا ہو اسوقت کر دیں اگر کسی دن آفتاب کا کنارہ طلوع ہو کر ظاہر ہونے لگا تب بھی عمل کا وقت ہے۔ طلوع ہونے کے قبل سے لے کر آفتاب کے بالکل نکل آنے تک اس عمل کا وقت ہے اگر آفتاب طلوع ہو کر کسی قدر بلند ہو گیا تو پھر وقت نہیں ہمیشہ با وضو ہو کر پڑھا کریں۔

## تعویذ حب ///

مطلوب کی طبع کیسی ہی بگڑی ہی کیوں نہ ہو مگر جو ہی اس تعویذ کو گرمی پہنچی گی فوراً بے قرار ہوگا ترکیب یہ ہے کہ اس تعویذ کو کاغذ پر عروج ماہ میں ساعت مشتری میں جمعرات کے دن لکھیں اور

کاغذ پر معطر اور شہد مل کر پاک اور نئی روئی میں بنا کر رکھ لیں اور نئے چراغ میں تل کا تیل ڈال کر چراغ روشن کریں بتی اسی تعویذ کی ہو جو لکھ کر شہد معطر اور نئی روئی سے بنا کر تیار کیا گیا ہو چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف ہو جب تک چراغ روشن ہو وہیں بیٹھے رہیں اور یا ودود کا لاتعداد کرتے رہیں اسی طرح سات دن کرنے سے مطلوب بے قرار ہوگا تعویذ یہ ہے ۔ نوٹ :۔ فلاں بن فلاں کی جگہ نام طالب معہ والدہ اور علی جن آگے نام مطلوب معہ والدہ تحریر فرمایئے "

| |
|---|
| ١٦١ ١٨ ١٨ھ ١١ ٨ |
| ک ١١ ٩ ے ١٨ ١١ □ |
| ١١١ ١٩ اے ١٩١ء ١١١ ھ ١ |
| ١١ ٢١ ١١ لاء ے ٩١ ۴ ١١٨ ے ١ |
| ھ ٩١ لاء ھ ٢ و ١ |
| ١٨ لا ع ١١ع ١٠ ٨٨ |
| ۴۵ الساعة |
| فلاں بن فلاں علی جن فلاں بن فلاں |

نام طالب نام مطلوب

## تسخیر کامل

یہ عمل ان عملیات میں سے ہے جس کو اسرار سینہ کہا جاتا ہے آپ قدر کریں یا نہ کریں عمل کریں یا نہ کریں اثر کا بھی کوئی دعوےٰ نہیں کیا جاتا دعوےٰ خدائے مطلق کو زیبا ہے عمل کو بااثر بنانا اور بے اثر کر دینا بھی اسی کے حکم کے ماتحت ہے صرف اسی قدر عرض کیا جا سکتا ہے کہ یہ عمل بڑی محنت سے حاصل کیا گیا تھا جب ضرورت کے وقت کیا تو اللہ تعالےٰ نے اثر خاص عطا فرمایا۔ آپ بھی اگر اس عمل کو کریں گے تو بحکم خدا کامیاب ہوں گے یہ عمل عروج ماہ میں شروع کریں کوئی خاص دن مقرر نہیں ہے کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے ——— البتہ حرام سے جھوٹ سے گالی سے اپنی زبان پاک رکھیں ایک بڑی شرط اسمیں یہ ہے کہ جس قدر کھانا آپ عمل شروع کرنے سے قبل کھاتے تھے عمل کرنے کے دن سے اس خوراک کا چوتھا حصہ خیرات کر دیا کریں تین حصہ آپ کھایا کریں اب کسی جگہ دعوت ہے یا کھانا بکثرت ہے تو اس حصہ

اسکے عوض کی قیمت خیرات کردیں۔ لیکن آپ اسی قدر کھائیں جس سے ابھی اشتہا باقی رہے۔ پان حقہ، سگریٹ، چائے، مٹھائی وغیرہ اس سے مستثنیٰ ہے صرف کھانے کے متعلق احتیاط ہے کہ آپ اپنے گھر میں اپنی خوراک علیحدہ لیا کریں تین حصہ آپ کھالیجئے اور ایک حصہ خیرات کر دیجئے اگر ایسا موقعہ ہے کہ آپ اپنی خوراک علیحدہ نہیں کر سکتے تو اندازے سے تین حصہ کھالیجئے یعنی ابھی بھوک باقی ہو کہ آپ کھانا ختم کردیں اور اندازے سے حصہ چہارم کی قیمت کسی فقیر کو دے دیں یہ عمل چالیس دن کا ہے مگر چالیس دن کبھی پورے نہیں ہوتے درمیان ہی میں کامیابی ہو جاتی ہے جب کامیابی ہو جائے تو عمل بند کردیں عمل تنہائی میں پڑھا کریں رات کے کسی حصہ میں پڑھا کرو کوئی عزیز ناراض ہے دوست خفا ہے افسر غصہ میں ہے کسی کے دل میں اپنی جائز محبت پیدا کرنا چاہتے ہیں تو یہ عمل کریں۔ روزانہ ایک سو ایک مرتبہ پڑھا کریں اعتقاد اور خلوص سے کریں آپ کو انشاء اللہ تعالیٰ ناکامی نہ ہوگی عمل یہ ہے اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف اَللّٰھُمَّ سَخِّرْ قلب فلاں بن فلاں (نام مطلوب مع والدہ) کَمَا سَخَّرْتَ الْحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ علیہ السلام اَللّٰھُمَّ سَخِّرْ قلب فلاں بن فلانہ کَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی علیہ السلام اَللّٰھُمَّ سَخِّرْ قلب فلاں بن فلانہ کَمَا سَخَّرْتَ الْقَمَرَ لِاَحْمَدَ صلی اللہ علیہ وسلم بحق یا وَدُوْدُ، یا وَدُوْدُ، یا وَدُوْدُ فلاں بن فلانہ کی ہر جگہ ہر مرتبہ مطلوب کا نام معہ والدہ کے لو اگر مجبوری سے مطلوب کی والدہ کا نام معلوم نہ ہو سکے تو صرف مطلوب کا نام لو۔

## ایک مجرب عمل

حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جناب سرور کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے محبوب صحابی تھے حضور کو ان سے بے انتہا محبت تھی اور حضرت معاذؓ بھی حضور پر جان مال اولاد سب قربان

کرتے تھے دونوں طرف رشتہ محبت استوار تھا ایک دن حضور نے حضرت معاذ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر اور محبت سے دباتے ہوئے فرمایا کہ معاذ مجھے تم سے بے حد محبت اور تم مجھے سب سے پیارے معلوم ہوتے ہو جناب معاذ نے ادب سے سر جھکا کر عرض کیا کہ آقا غلام کی نگاہ میں بھی آپ سے زیادہ پیارا دنیا میں کوئی نہیں ہے اسوقت کہ جب دونوں طرف سے عہد محبت کا اظہار ہو رہا تھا آپ نے فرمایا کہ معاذ میں تم کو ایک عمل بتاتا ہوں تم ہر نماز کے بعد اسے پڑھا کرو پھر وہ عمل ارشاد فرمایا (یہ عمل آخر میں درج ہے) غور کرنے کا مقام ہے کہ پہلے دونوں طرف سے عنوان محبت کا آغاز اور دونوں دلوں میں جذبات محبت بھرے ہوئے ایسے وقت میں کسی عمل کا ارشاد فرمانا کس قدر وقیع اور بے مثل ہو سکتا ہے۔ حدیث شریف میں کوئی تعداد اس کی مقرر نہیں فرمائی گئی بس اسقدر فرمایا کہ ہر نماز کے بعد پڑھا کرو خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ اس عمل میں کس قدر محبت کے خزانے بھرپور ہونگے اور اثر کے کس قدر سمندر موجزن ہونگے اصحاب رسول دنیوی طمع اور لالچ سے ہمہ تن بے نیاز تھے اور ہر کام اللہ اور اسکے رسول کی خوشنودی کے لئے کیا کرتے تھے وہ جانتے تھے کہ اللہ اور اسکے محبوب رسول کی رضامندی میں سب کچھ ہے مگر آج ہم کو دنیا کی ضرورت ہے ہم دنیا کے مصائب میں گرفتار ہیں اور ہماری پہلی خواہش دنیا کی ہی ہوتی ہے ہم اس راز سے بے خبر ہیں کہ اللہ اور اسکے رسول کی خوشی میں ہمیں کونین کی سلطنت مل سکتی ہے ہم دنیا دار ہیں اور دنیا کی دولت ہی ہمارا سرمایہ ہے بہر حال آپ اس عمل کو حسب حکم حضور علیہ السلام نہایت عقیدت اور محبت سے پڑھنا شروع کر دیں جو حضرات پانچوں وقت کی نماز پڑھتے ہیں وہ ہر نماز کے بعد ایک سو ایک مرتبہ اس عمل کو پڑھا کریں اگر نماز نہیں پڑھتے تو روزانہ پانچسو مرتبہ پڑھ لیا کریں اگر کوئی صاحب نمازی تو ہیں مگر کسی وقت کی نماز کے بعد موقعہ یا فرصت نہیں ہے تو دوسری نماز کے بعد دو سو مرتبہ پڑھ لیا کریں غرضیکہ روزانہ پانچسو مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ اول آخر پانچ پانچ مرتبہ درود شریف پڑھ لیا کریں کم سے کم اکیس دن تو اس عمل کو

میں۔ دیکھیں خدا کیا کرتا ہے عمل یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ روزانہ ۵۰۰ بار

۲۱ روز تک پڑھیں

## عملِ خاص

حب تسخیر کے عمل میں جو موکل کام کرتے ہیں وہ بہت نرم دل ہوتے ہیں ان میں صلح
صفائی محبت کا عنصر ہوتا ہے اسلئے ان عملیات کا اثر دیر میں ہوتا ہے برخلاف عمل عداوت
کے موکل ناری ہوتے ہیں اور بہت جلد مشتعل ہوجاتے ہیں جن دو ذاتوں کا ناجائز طریق پر
میل ملاپ ہو یا ان کے ملاپ سے آپ کو نقصان پہنچتا ہو تو یہ عمل سیف قاطع ہے تین دن
میں اس کا پورا اثر ہوتا ہے جس شخص کا انتقال سنیچر یا منگل کے دن ہوا ہو تو بعد دفن
کی قبر پر جاؤ ایک موم بتی اور ماچس اپنے ساتھ لے جاؤ سورج ڈھلنے کے بعد سے
سورج نکلنے تک اس کا وقت ہے اس تمام وقت میں کسی وقت قبر پر رات کو جاؤ ایک
موم بتی اور ماچس اپنے ساتھ لے جاؤ اس موم بتی کو نصف قبر میں گاڑ دو نصف اوپر ہے
جلا دو اور منہ مشرق کی طرف بیٹھ کر یہ عمل پڑھنا شروع کرو۔ یَا مُفَرِّقُ، کَمَا فَرَّقْتَ
بَیْنَ النُّوْرِ وَالظُّلْمَةِ عمل پڑھنے کی کوئی تعداد مقرر نہیں ہے برابر پڑھتے رہو یہاں تک
کہ نصف بتی جل جائے اب اسے بجھا کر بقایا نصف بتی اپنے ساتھ لے آؤ یہ اس عمل کی
رکاوٹ ہے نصف موم بتی اپنے پاس احتیاط سے رکھو یہ نصف بتی سیف قاطع ہے جس
سے ہر شے دو ٹکڑے ہو سکتی ہے جن دو شخصوں میں میل ملاپ ہو تو دونوں کے ناموں
کے حرف جدا جدا کرکے ایک کاغذ پر لکھو پہلے نقش زحل بناؤ اور اس نقش کے گرد اگرد دونوں
ناموں کے حروف لکھو اور یہ کاغذ اس

موم بتی پر لپیٹ کر دھاگے سے باندھ دو
اور موم بتی کو جلا دو اور ہی ۳۳ مرتبہ پڑھو
مگر مفرق کے بعد ناموں کا اضافہ کرنا ہوگا۔ اور اب عمل اس طرح پڑھنا ہوگا یامفرق فرق بین فلاں فلاں ان دونوں کے نام لو کما فرقت بین النور والظلمۃ و یاد بغضب علی غضب ۳۳ بار پڑھ کر بتی کو بجھا دو اسی طرح تین دن عمل کرو تیسرے دن بتی سب جلا کر ختم کر دو یہ عمل آپ گھر پر کریں یہ آدمی بتی تین ماہ تک کام دے گی جب ضرورت ہو اس سے کام لیں۔

فاما ور
ووو ۱۱۱۱
××××××××
مسکسکسہکسمکسمیا

# عمل عداوت

پرانی قبر کی مٹی حسب ضرورت لے کر اسی قبرستان کے کنوئیں کے پانی سے اسے گوندھ کر انسانی صورت کا ایک پتلا بناؤ بضرورت مٹی کسی قبرستان کی اور پانی دوسرے قبرستان کا تو اس سے نقصان نہیں ہے پتلے کو دھوپ میں سکھا لیں مٹی لانے اور پتلا بنانے کا کوئی وقت اور ساعت اور تاریخ مقرر نہیں ہے چاند کی بائیس تاریخ کو (مہینہ کوئی ہو) دن کے ایک بجے اس پتلے کو اپنے سامنے رکھ کر ایک سو آٹھ مرتبہ یہ عمل پڑھو پتلے کے ساتھ چاقو یا چھری بھی رکھو) عمل پڑھتے وقت اپنے منہ میں کوئی تلخ کڑوی کوئی شے رکھو اور غصہ کی صورت بنا رکھو۔ بسم اللہ پڑھو ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھ چکو تو اس چاقو پر پھونک کر اس چاقو سے پتلے کو جگہ جگہ سے مجروح یعنی زخمی کرو۔ پتلا موٹا بناؤ اور خوب سکھا لو زور سے چاقو نہ مارو تا کہ پتلا ٹوٹ نہ جائے اس طرح روزانہ آٹھ دن تک یہ عمل کرو ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۲۷، ۲۸، ۲۹ کو ختم کرو اور اس پتلے کو آخر دن اسی چاقو سے ٹکڑے ٹکڑے کر کے یہ مٹی اسی قبر میں ڈال دو

جس قدر بے لئے ہے تمہارا دشمن جو تم کو نقصان پہنچا رہا ہے بحکم خدا تم اس کے شر سے محفوظ
رہو گے اور تمہارا دشمن تمہیں نقصان پہنچانے کا خیال ترک کر دے گا عمل یہ ہے سورہ الم ترکیف
پڑھو لیکن آخری آیت یعنی فجعلہم کعصف ماکول۔ صرف اسی ٹکڑے کو ۱۳ مرتبہ اور تکرار
کریں اسی طرح روزانہ بارہ مرتبہ الم ترکیف پڑھ کر خدا سے دعا کریں کہ الٰہی مجھے فلاں
بن فلاں کے شر سے محفوظ فرمائے اور اپنی حفاظت میں رکھے جس طرح خانہ کعبہ کی حفاظت
کی تھی۔

## جو مانگو سو پاؤ

گوشت اور گوشت سے پیدا شدہ چیز مثلاً دودھ، دہی اور پیاز، لہسن، شراب
افیون، سگریٹ، بیڑی اور حقہ کا پرہیز ہے۔ پان کھا سکتے ہیں اگر تمباکو کی عادت
ہے تو کوئی خوشبودار تمباکو ذرا سی ڈال لیا کریں۔ ماہ زوجدین کی پہلی تاریخ سے یہ عمل شروع
کریں اور ایک بڑا کاغذ لے کر اس پر اسم اعظم یالطیف "تین ہزار ایک سو پچیس جگہ
لکھو ہر اسم ذرا فاصلے سے ہو جیسے یالطیف یالطیف یالطیف اس
طرح ۳۱۲۵ مرتبہ لکھو باوضو ہو منہ قبلہ کی طرف ہو زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکھا
کرو۔ تعداد ۳۱۲۵ پوری ہونے پر اسم قینچی سے الگ الگ کر دو اور سب کی گولیاں بنا کر
اور آٹے میں لپیٹ کر ایسے پانی میں ڈال دیا کریں جس میں مچھلیاں ہوں اگر ایسا پانی قریب
نہیں ہے تو لکھے ہوئے نقوش زمین میں دفن کر دیا کریں تعداد ۳۱۲۵ کی روزانہ
ختم کر لیا کرو چاہے دن رات میں وقفہ وقفہ کر کے ختم کر لیا کریں۔ چالیس دن تک روزانہ
یہ تعداد پوری کرنا ہے۔ ہاں لکھے ہوئے نقوش دو چار یا دس پانچ دن کے جمع کر کے

بھی پانی میں ڈال سکتے ہیں یا زمین میں دفن کر سکتے ہیں قلم نیا ہو لوہے کی نب سے بھی لکھ سکتے ہیں۔ چالیس دن میں سوا لاکھ اعداد پوری ہوگی اب اس کا اثر آپ خود بخود اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں گے تسخیر عام ہوگی ہر شخص آپ کی عزت کرے گا جس سے جو بات کہیں گے وہ مانے گا ہر کام میں غیب سے امداد ہوگی اس کی محنت کر کے دیکھئے اب خزانۂ قدرت سے جو بھی ملے تعجب نہیں ہے۔ نیز مرتے وقت جانکنی۔ قبر اور میدان محشر میں بھی اس کا لطف دیکھنا۔ سوا لاکھ کی تعداد ختم ہونے پر روزانہ اسم یا لطیف ایک سو انتیس (۱۲۹) مرتبہ پڑھ لیا کریں یا لکھ لیا کریں اس میں پرہیز کی ضرورت نہیں پرہیز چالیس دن ہی کرنا ہے ماہ زوجدین چار ہیں آساڑھ، اسوج، پوس، چیت

## مجرّب عمل

اگر کوئی شخص کسی مقدمہ میں ماخوذ ہو جائے تو نماز ظہر کے بعد تین یا سات آدمی باوضو بیٹھ کر بارہ ہزار مرتبہ یہ آیت شریف پڑھیں وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہر شخص پڑھے عمل پڑھتے وقت اگر بتی یا لوبان یا کوئی خوشبودار شے سلگتے جائیں ہر دن بعد ختم شیرینی پر فاتحہ دے کر تقسیم کیا کریں انشاءاللہ تعالےٰ اس مقدمہ سے نجات ہوگی یہ عمل نہایت مجرب ہے۔

# عمل مفارقت

باہمی مفارقت کے واسطے یہ عمل بہت مجرب ہے اور بہت مرتبہ تجربہ میں آچکا ہے مگر جہاں شریعت، انسانیت، قانون اور انصاف اجازت دیتا ہو۔ خاندانی جھگڑے یا نفسانی خواہشات کے ماتحت یہ عمل نہ کریں مٹی کی اکیس اینٹ چھوٹی چھوٹی بنا کر سکھا لیجیے کوئلے خوب باریک پیس کر اس میں پانی کی جگہ سرکہ ڈال کر لکھنے کی سیاہی بنا لیجئے چاند کے آخری سنیچر کو ایک اینٹ پر سورہ القارعہ عن المنقوش تک جدا جدا حرفوں میں لکھو اور نیچے ان دونوں کا نام لکھو اور اس اینٹ کو دریا، تالاب، نہر کنوئیں میں ڈالو اسی طرح ایک اینٹ روزانہ لکھ کر پانی میں ڈال دیا کریں دونوں میں جدائی ہو جائے گی۔

# بخار کا مجرب نقش

جس کو بخار یا لرزہ آتا ہو تو طہارت سے چار نقش زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکھ کر ایک مریض کے گلے میں ڈالو اور تین نقش ایک روزانہ پانی سے دھو کر پلاؤ۔ بہت مجرب ہے

| قلنا یا نار کونی برداً ۳۷۶ | سلام علی ابراہیم ۷-ع | یکیدون کیدا ۳۶۰ | فجعلنٰہم الاخسرین ۱۲۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۱۶ | ۱۲۳۰ | ۷۳۷ | ۶-ع |
| ۱۲۲۹ | ۸-ع-۲ | ۹-ع۷ | ۷۳۸ |
| ۸-ع | ۷۳۹۰ | ۱۲۲۸ | ۴۶۹ |

## دیگر

۷۸۶
۹۲

چیچک کے زمانے میں دو نقش لکھوا ایک نقش چارپائی کے سرہانے باندھ دو دوسرا بچے کے گلے میں ڈالدو جس بچے کے گلے میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمد للہ رب العالمین | یارحمٰن | یارحیم | یاکریم |
| یا حنان | یامنان | یادیان | یابرہان |
| یا سلطان | یاحی | یاقیوم | برحمتک |
| یا ار | حم | الا | حمین |

یہ تعویذ ہوگا اور اس چارپائی پر سوئے گا جس کے سرہانے تعویذ بندھا ہے تو انشاء اللہ تعالےٰ اس بچے کے چیچک نہیں نکلے گی اگر اتفاق سے نکل آئے تو کوئی تکلیف نہ ہوگی۔ نہ کوئی خطرہ ہوگا۔

## عمل حُب

کوئی شخص آپ سے ناراض ہے اور اسکی ناراضگی آپ کو شاق ہے یا اس ناراضگی سے آپ کو نقصان پہنچ رہا ہے تو اس عمل سے خدا چاہے تو وہ آپ سے راضی ہو جائے گا اور آپ کی طرف توجہ کرے گا یہ تعویذ عروج ماہ میں جمعرات کے دن سورج طلوع ہونے سے ایک گھنٹہ تک ایک کاغذ پر لکھیں اور اس کی بتی بنا کر نئی روئی اوپر سے بٹیں اب اسی بتی کو شہد میں تر کر کے، شہد میں ذرا سا عطر بھی ملالیں اور نئے اور نئے چراغ میں رکھ کر اس چراغ کو قدرے تل (تلی) کا تیل ڈال کر اس بتی کو روشن

کردیں۔ بتی کا منہ خانہ مطلوب کی طرف ہو جب تک بتی روشن ہو آپ وہاں بیٹھے
ہوئے بے تعداد مرتبہ اسم اعظم یا درود پڑھتے رہیں یہاں تک وہ تمام ختم ہو جائے
اسی طرح سات دن یہ عمل کریں اور روزانہ ساعت مشتری میں کیا کریں۔ اس کا حساب
یہ ہے کہ پہلے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک مشتری کی ساعت ہے جمعہ کے
دن چار گھنٹے کے بعد پانچواں گھنٹہ مشتری کی ساعت کا ہے۔ سنیچر کے دن نواں
گھنٹہ اتوار کے دن چھٹا گھنٹہ، پیر کے دن تیسرا گھنٹہ، منگل کے دن ساتواں گھنٹہ
بدھ کے دن چوتھا گھنٹہ یہ واضح رہے کہ صرف ایک گھنٹے کے اندر شروع کر دیں ختم
چاہے کسی وقت ہو تیل کی
تیل زیادہ تعداد میں نہ
ڈالیں اس قدر کافی
ہے کہ بتی تر ہو جائے
اس عمل کو چار جگہ پر کرو
یہ تجربہ کا عمل ہے اسکو
قاعدے سے کرو گے
اور صحیح لکھو گے تو بے اثر نہ ہو گا۔ عمل اس طرح لکھو۔

| |
|---|
| ۱٦ ۱۸ ۱۸ ھ ۱۱ ۸ |
| ک ۱۱۱ ۹ ے ۸ ۱۱۱ ▭ |
| ۱۱۱ ۱۹ اح ۱۹۱ ح ۱۱۱ ھ ا |
| ۱۱ ۲۱ ۱۱ ۱۱۱ ح ۹۱ ۴ ۸ ۱۱۱ ع ۱۱ |
| ھ ۹۱ ۱۱ ح ۲ و ۱ |
| ۱۸ ۱۱ ح ۱۱ ع ۱۸۱ |
| ۳۵ الساعت |
| فلاں بن فلانہ علی حب فلاں بن فلانہ |
| نام طالب معہ والدہ نام مطلوب معہ والدہ |

# کشف القبر

باوضو بسم اللہ شریف پڑھ کر درود شریف پڑھتے ہوئے قبر کے

پاس اسطرح بیٹھو کہ منہ مزار کی طرف ہو اور صاحب قبر کے سینہ کے مقابل ہو اور زانو یا مربع ہو کر بیٹھو پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھو پھر ایک مرتبہ الحمد شریف پڑھو پھر تین مرتبہ قل ہو اللہ شریف پھر تین مرتبہ سورہ خلق پھر تین مرتبہ سورہ ناس پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ثواب صاحب قبر کو بخش کر آنکھیں بند کر کے ہمہ تن صاحب مزار کی طرف متوجہ ہوں کم سے کم ایک گھنٹہ تک آنکھیں بند کیے ہوئے صاحب قبر کے خیال میں غرق رہیں اگر درمیان میں خیال اچٹ جائے تو آنکھیں کھول کر درود شریف پڑھنے لگیں چند منٹ کے بعد پھر آنکھیں بند کر کے صاحب قبر کے خیال میں مستغرق ہو جائیں انشاء اللہ تعالے پہلے ہی دن صاحب مزار کا حال منکشف ہو گا - اور تین دن میں سب مفصل حالت صاحب مزار کی معلوم ہو گی اور معلوم ہو جائے گا کہ یہ مردہ کس حال میں ہے یعنی عذاب میں گرفتار ہے یا مقبول ہے -

# نقش حب سورۃ اخلاص

حب ، دوستی تسخیر کے لئے سورہ اخلاص کا نقش چار طرح پر کیا جاتا ہے پہلا طریقہ یہ ہے کہ ایک نقش معہ عزیمت لکھ کر درخت انار کی شاخ سبز پر لٹکا دیں جب نقش ہوا سے ہلے گا تو مطلوب بے قرار ہو گا دوسرے یہ کہ ایک نقش معہ عزیمت لکھ کر صحرا میں دفن کر دیں - تیسرے یہ کہ اس نقش کو معہ عزیمت لکھ کر اور فتیلہ بنا کر چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف کر کے ۲۱ روز تک بلا ناغہ روشن کریں محبوب محبت میں بے قرار رہے مگر جب تک بتی جلتی

رہے بموجب نام اعداد مطلوب اور اعداد سورۃ اخلاص کے وقت مقرر

پر مقرر جگہ میں عزیمت کو ہر روز پڑھتے ہیں اس عمل کو عروج ماہ میں اول

جمعرات کو کریں تعویذ لکھتے وقت منہ میں قلم مصری رکھیں اور لعاب دہن

اس کا زبان پر نہ ڈالیں نگلا کریں نقش کے لکھتے وقت کسی آدمی سے گفتگو نہ کریں

اگر ضرورت ہو کہ مرد عورت کی تسخیر کرے تو تعویذ کے نیچے پہلے عورت کا نام

اور بعد میں مرد کا نام لکھیں اگر عورت مرد سے محبت رکھے تو نام مرد کا عورت

سے پہلے لکھیں یہ طریقہ تمام تعویذوں میں جاری رکھیں جو دریا میں ڈالتے یا

جلاتے ہیں یہ بھی یاد رکھیں کہ محبت کا تعویذ داہنی ران پر رکھ کر لکھا جاوے نقش

زعفران سے لکھنا چاہیئے نقش لکھتے وقت اور عزیمت پڑھتے وقت مطلوب

کا تصور رکھیں۔

ترتیب عمل کی اس طرح کریں کہ رات کو چار نقش لکھیں ایک اگلے

دن درخت پر لٹکانے کے لئے رکھ دیں ایک صحرا میں دفن کرنے کے لئے اور

ایک دریا میں بہانے کے لئے اور ایک کی بتی بنا لیں وہ شہد یا روغن چنبیلی

میں ڈال کر جلائیں اور سامنے بیٹھ کر تصور اور مطلوب سے عزیمت پڑھیں اسی

طرح ہر رات کریں ۲۱ دن میں مطلوب ہر طرح سے حاضر ہوگا پر تاثیر عمل

ہے عزیمت یہ ہے۔

اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَجِبْ

یَا مِیْکَائِیْلُ بِحَقِّ اللّٰهُ الصَّمَدُ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ

لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ اَجِبْ یَا عَزْرَائِیْل بِحَقِ وَلَمْ یَکُنْ لَہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

اجب یاجبرائیل بحق قل ھو اللّٰہ احد
اجب یا میکائیل بحق اللّٰہ ھو الصمد

اجب یا اسرافیل بحق لم یلد ولم یولد
اجب یا عزرائیل بحق ولم یکن لہ کفوا احد

| | | | |
|---|---|---|---|
| قل | ھو | اللّٰہ | احد |
| اللّٰہ | الصمد | لم | یلد |
| ولم | یو | لد | ولم |
| یکن | لہ | کفواً | احد |

اجب یا اسرافیل بحق لم یلد ولم یولد
اجب یا عزرائیل بحق ولم یکن لہ کفوا احد

[illegible]
[illegible]

# عملِ بُغض

یہ ایک خاص عمل ہے اور بہت زیادہ مستند اور مجرب ہے جب کوئی شخص دشمنوں سے پریشان ہو دشمن نقصان پہنچاتے ہوں تو یہ عمل کرو پہلے کلمہ توحید یعنی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ بہ نیت زکوٰۃ ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھو کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے کسی وقت خاص کی قید نہیں ہے نہ کسی خاص جگہ پر پڑھنے کی قید ہے نہ تعداد سوا لاکھ ختم کرنے کی کوئی شرط ہے یعنی چاہے وہ چار دن میں ختم کرے یا چار مہینوں میں ختم کرے جب سوا لاکھ

کی تعداد ختم ہوجائے تو پہلے اسس کا ثواب بطور نذر و فاتحہ دربار الٰہی میں پیش کرے اور پھر اس کا ثواب پہلے بطور نذر و تحفہ دربار الٰہی میں حضور علیہ السلام اور حضرت علی اور حضرت حسن اور حضرت حسین علیہ السلام کو پہنچا کر پھر ایک کاغذ پر تعویذ کے یہ عبارت تحریر کرے اللہ حصار من راست من حسن و چپ من حسین پشت من علی فضل و کرم و مہر کردم بنام محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ بس اس قدر لکھ کر اور تعویذ کی طرح لپیٹ کر اور موم جامہ کر کے یہ تعویذ اپنے بازو پر باندھے لے بحکم خدا پھر کوئی شخص اسے بری نگاہ سے نہیں دیکھے گا اور سب چھوٹے بڑے اور افسران اسس کی عزت کریں گے یہ عمل ۵ برسس تک کام دے گا پانچ سال کے بعد یہ تعویذ دریا میں ڈال دیں۔ اور اگر پھر ضرورت پڑے تو زکوٰۃ سوا لاکھ کی دے کر دوسرا تعویذ تیار کر کے اپنے پاس رکھیں یہ عمل بارہا کا مجرب ہے۔

## مجرب چٹکلہ

اگر کسی کا شوہر اپنی بیوی پر مہربان نہیں، بیوی کا سے محبت نہیں کرتا تو عمل اسی مقصد کے واسطے اکثر مجرب ثابت ہوا ہے جس رات کو نیا چاند دکھائی دے تو اسی رات میں بعد نماز عشاء تین سو اکیس مرتبہ شعر پڑھ کر شکر پر پھونک دو اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف اس شکر کو احتیاط سے رکھو دوسرے دن پھر اسی طرح یہ عمل کیا جاوے اسی طرح سات راتوں کو عمل کرو شکر پہلے دن والی رہے بس سات راتوں کو عمل کر کے اب یہ شکر چائے یا کسی شے میں ملا کر اپنے شوہر کو کھلا دیں

مگر سب شکر ایک مرتبہ نہ کھلائیں بلکہ تھوڑی تھوڑی کر کے کھلا دیں یا پلائیں بحکم خدا شوہر مہربان ہوگا۔ اور گھر بار سے محبت کرے گا۔ عمل یہ ہے۔

لُطفُ الَّذِی یُرفِقُ بِالْاَولَادِی
وَیَطرَحُ المُحَبَّۃَ فِی الْاَکبَادِی

# عمل حب

اس نقش کو مرغی کے انڈے پر لکھ کر مطلوب کے مکان میں دفن کر دیں اور نقش کے نیچے نام مطلوب مع والدہ اور نام طالب مع والدہ تحریر کریں یہ نقش انڈے پر ہی لکھو جس طرح لکھ سکتے ہو کسی خاص قلم و دوات کی ضرورت نہیں ہے عروج ماہ میں یعنی چاند کی پہلی تاریخ سے ۱۳ تاریخ تک کسی دن یہ نقش لکھیں جمعرات یا جمعہ زیادہ افضل ہے اگر طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ تک لیا جائے لیکن مطلوب کے مکان پر دفن کرنے کا مسئلہ بڑا پیچیدہ ہے ہر شخص مطلوب کے مکان تک نہیں پہنچ سکتا ہے لہذا اگر مطلوب کے مکان پہنچانا ناممکن نہ ہو تو پھر اس انڈے کو جنگل میں پاک زمین میں گڑھا کھود کر دفن کر دو یہ نقش بے کار نہیں جاتا ضرور مطلوب کے دل میں جذبات محبت پیدا ہوتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| لالا٩ | م٩٣٦ | ٩٦٨ | یا اللہ |
| لا٩٦٨ | ٩٣٦٦ | ٩٦٨ | یا اللہ |
| لا٩٦٨ | ٩٣٦٦ | ٩٦٨ | یا اللہ |
| لا٩٧ | ٩٣٦٨ | ٢٦٨ | یا اللہ |

# ہمزاد

ہر ذی روح شے کے دو جسم ہوتے ہیں ۔ مرئی اور غیر مرئی اسی غیر مرئی جسم کا نام ہمزاد ہے ۔ ترک حیوانات جلالی و جمالی کے ساتھ کسی خالی مکان میں بغیر سلا ہوا تہمند باندھ کر اور عطر حنا بھی استعمال کیا جائے اور ہر وقت باوضو رہے عمل نوچندی جمعرات سے شروع کیا جائے شب کو ۱۲ بجے کے بعد سے لے کر قبل از صبح تک کسی بھی وقت کیا جائے کسی مٹی کے برتن میں روغن تلخ ڈال کر اس کا چراغ بنا لیا جائے اور عمل کے وقت چراغ پس پشت رکھا جائے تاکہ سایہ سامنے آجائے (سایہ دیوار پر ہونا چاہیئے زمین پر نہیں) اپنے سایہ کی گردن پر ٹکٹکی باندھ کر دیکھو اور مندرجہ ذیل عمل کو مع اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ۱۴۱ مرتبہ پڑھیں جب تعداد ختم ہو جائے تو اپنے سایہ پر سے نظر ہٹا کر (دیوار ہی پر) نظر جمائیں ۔ اسی وقت ہمزاد نظر آئے گا ۔

ہمزاد روزانہ نظر آئے گا اور کبھی کبھی ہماری نظروں سے سایہ تک بھی غائب ہو جائے گا اور پھر حاضر ہو گا ۔ کبھی تمام کمرے میں بالکل اندھیرا نظر آئے گا اور پھر اجالا ہو جائے گا ۔ یہ منظر نظر آئیں گے لیکن اپنے تحمل اور نظر کو اسی طرح جمائے رکھو جہاں سے ابتدا کی تھی یہ عمل چالیس یوم تک کرو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور فائدہ ہو گا ۔ اگر پہلے چلہ میں کامیابی نہ ہو تو عمل ترک نہ کرے ۔ بلکہ دوسرا چلہ (مسلسل) کرو اگر دوسرا چلہ ناکام رہے تو تیسرے چلہ میں تو یقینی کامیابی ہے ترک حیوانات کا سخت پابند رہے ورنہ نقصان ہو گا باقی عمل میں اور کوئی

خطرہ نہیں ہے عمل یہ ہے۔

اقسمت علیکم وعزمت علیکم
یا معشر الجن والانس والارواح المقدسہ احضر
واحضر واحضر و یا ہمزاد بحق سلیمان ابن داؤد
علیہ السلام و بحق جبرائیل و میکائیل واسرافیل
وعزرائیل علیہ السلام یا قوم الہمزاد ، حاضر شو

## موہنی منتر

اگر کسی جگہ آپ شادی کے خواہاں ہیں اور اس جگہ شادی نہیں ہوتی یا کوئی عزیز دوست ناراض ہے یا کوئی عزیز دوست یا افسر خواہ مخواہ غصہ میں ہے یا کوئی دشمن بے سبب آپ کو نقصان پہنچا رہا ہے تو اس منتر سے کامیابی ہوگی

**ترکیب** ترکیب یہ ہے کہ پورنماشی کے دن سورج ڈوبنے کے بعد ایک گھنٹہ تک اس منتر کو شروع کر دے ایک گھنٹے کے بعد اس کا وقت نہ رہے گا پہلے چار طلسم تیار کرے طلسم دن میں کسی وقت تیار کرے اور چاروں کے چار فتیلے بنائے اگر مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا مل سکے تو ان چاروں فتیلوں پر لپیٹ کر مطلوب کے کپڑے سے منتر میں بہت طاقت پیدا ہوگی مطلوب کا کپڑا نہیں ملتا تو پھر کوئی بھی کپڑا فتیلہ پر لپیٹے اب مٹی کے چراغوں میں چاروں فتیلہ رکھ کر چاروں کے منہ چاروں سمت کر دے (پورب ، پچھم ، اتر ، دکن) اور چراغ میں تیل ڈال کر رکھ دے یہ سب کام پہلے کرے اب پورنماشی کو سورج ڈوبنے کے بعد ان چاروں بتیوں کو

روشن کردے جب چاروں بتیاں جلنے لگیں تو ان کے گرد عامل گھومتا جائے اور ایک سو ایک مرتبہ یہ منتر پڑھے تھوڑا سا سیندور اپنے پاس رکھے منتر پڑھتے ہوئے اور چراغ کے گرد گھومتے ہوئے ایک ایک چٹکی سیندور کی چراغ۔ ڈالتا جائے جب منتر ایک سو ایک مرتبہ ختم کر لیا مگر بتیاں جل رہی ہیں تو جب تک چراغ کے پاس رہے جب تک بتیاں ختم نہ ہوں اگر بتیاں جل چکیں مگر منتر باقی ہے تو منتر کی تعداد ختم کر دے منتر ختم ہو گیا اور بتیاں جل رہی ہیں تو چراغ کے پاس بیٹھ جائے گھومنے کی ضرورت نہیں ہے سات دن یا یہی عمل کرے روزانہ چار طلسم تیار کیا کرے وقت روزانہ وہی رہے گا یعنی سورج ڈوبنے سے ایک گھنٹہ تک جس جگہ پر یہ منتر کیا جائے وہاں کوئی دوسرا نہ ہو چراغ سات دن تک ایک ہی کافی ہے تیل زیادہ نہ ڈالا جائے بس بتیاں تر ہو جائیں اور جل جائیں بتیوں کا تمام جل جانا شرط ہے اگر کسی وجہ سے کوئی بتی بجھ جائے تو دوبارہ جلا سکتے ہیں بہتر وہی ہے جو اس طلسم کے ہمراہ ہے یہ بھی پڑھا جائے گا اگر مطلوب کی والدہ کا نام معلوم نہ ہو سکے تو صرف مطلوب کا نام لو اگر مطلوب کی ماں کا نام معلوم نہ ہو سکے تو طالب بھی اپنی ماں کا نام شامل نہ کرے صرف نام کافی ہے۔

> تن من بھسم کرے موہنی من بھسم کرے موہنی۔ ہر دے میں ہوک، ہوک، ہوک تڑپت، تڑپت رین گذارے، بھور بھئے میرے دوارے۔ فلاں بن فلاں نام مطلوب مع والدہ فلاں بن فلاں نام طالب مع والدہ کی ریت کھاوے

## کبریتِ احمر
### محبت

ذوجدین ہے اور یہ عمل محبت وتسخیر کے لئے کبریتِ احمر ہے خدا چاہے تو آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے بشرطیکہ نیت حرام نہ ہو یہ عمل بہت مجرب ہے بروز جمعہ کو سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک اس عمل کا وقت ہے

ترکیب یہ ہے کہ اکتالیس عدد فلفل سیاہ، کالی مرچ لے کر ہر دانہ پر اکتالیس مرتبہ یہ عمل پڑھ کر آگ میں ڈالتے جائیں۔

یَا وَدُودُ بِحَقِ اللّٰہ الصَّمَدُ سَخِّرْ سَخِّرْ قَلْبُ فَلَاں بن فُلَانِیہ فلاں بن فلانیۃ کی جگہ نام مطلوب معہ والدہ کے لیں اکتالیس دانہ اور ہر دانہ پر اکتالیس مرتبہ یہ عمل پڑھے بس عمل ختم ہوا۔ اسی طرح تین دن کامل کریں یعنی جمعہ، سنیچر، اتوار لیکن سورج نکلنے کا وقت پہلے ہی دن ہے دوسرے دن جب فرصت ملے اس عمل کو کریں باقی دو دن میں کسی خاص وقت کی پابندی نہیں خدا چاہے تو تین دن میں مطلوب بے قرار ہو گا۔

## مفارقت

جس طرح دنیاوی کاموں میں کوئی کام آسان ہے اور کوئی دشوار ہے اسی طرح عملیات میں بعض امور سے متعلقہ عمل آسان ہیں اور بعض دشوار مثلاً حب اور تسخیر کے عمل بہت دشوار ہیں اور جدائی کے عمل آسان اور یہ کچھ قدرتی راز ہیں اور کوئی وجہ بیان نہیں کی جاسکتی کہ حب کے عمل دشوار کیوں ہیں اور جدائی

کے آسان کیوں بہر حال جہاں تک میری تحقیق کام دیتی ہے حُبّ کے عمل بھی درج کرتا رہتا ہوں اور جس کو اللہ چاہتا ہے وہ کامیاب بھی ہو جاتا ہے لیکن جدائی کے عمل نہ ایسے کمیاب نہ اسقدر مشکل اور بے اثر اور عمل جدائی کے شائقین بھی بہت کم ہیں تاہم بعض احباب کو ضرورت ہوتی ہے اسلئے ایک خاص عمل درج کرتا ہوں جو آزمودہ ہے لیکن جس جگہ شریعت اجازت دیتی ہو اسی جگہ اس عمل کو کریں بے استحقاق کسی کو محض اپنے نفس کی خاطر آزردہ نہ کریں۔

**ترکیب** ترکیب یہ ہے کہ جن دو شخصوں میں خلاف شرع میل ہو ان ہر دو کے نام فردا فردا لکھیں اگر والدہ کا نام معلوم ہو سکے تو بھی شامل کریں اگر نہ ہو سکے تو چنداں ضرورت نہیں دونوں کے نام بسط کر کے دو سطروں میں بچھائیں اور صدر موخر کرلیں اور سورۃ تبت یدا کو تمام بسط کریں اور اس سطر کو یعنی ہر دو نام کی سطروں کو جو صدر موخر کیا ہے سورۃ کے حروف میں ملا دیں اس طرح کہ پہلے سورۃ کا حرف پھر سورۃ پھر اسم کا حرف۔ جب اسم کے حروف ختم ہو جائیں تو سورۃ کے حروف اول سے لوٹ کر لیں یہاں تک کہ سورۃ کے حروف ختم ہو جائیں اب ان تمام حروف کو شمار کر کے جس قدر شمار میں ہوں ان کو مثلث آتشی چال میں پر کریں اور اس مثلث کے گرد اگر ان تمام حروف کو لکھدیں۔ اعداد پر چاروں گوشوں میں یا عزرائیل لکھدیں اور اس نقش کو مردے کے کفن میں باندھ کر کسی قبر میں دفن کردیں انشاء اللہ تعالےٰ ایک ہفتہ میں دونوں میں مفارقت ہو جائے گی مردے کے کفن میں سے ایک گرہ کا ٹکڑا کسی جگہ سے حاصل کریں یہ نقش قمر در عقرب میں پر کریں اور قمر در عقرب ہی قبر میں دفن کر دیں۔

# منتر حُبّ

نوچندی جمعرات کو سورج نکلتے ہی دریا کے کنارے کھڑے ہو کر اور منہ سورج کی طرف کر کے ... مرتبہ پڑھو۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف مطلوب کا تصور تھوڑا ایسا ہے گویا سامنے کھڑا ہے۔ سات دن ایسا ہی کرکے بحکم خدا مقصد حاصل ہوگا۔ پرہیز لہسن، پیاز، گوشت سے حرام کے واسطے نہ کریں۔ منتر یہ ہے۔

دل کبوتر ہو رہا ہے گھیر اڑا لیسین کا     میرا سجن میل دے صدقہ محی الدین کا

یا کریم کرم کر یا رحیم رحم کر     سخت دل کو نرم کر یا غوث اعظم دستگیر

میری فریاد، میری فریاد، میری فریاد

## حُب کے لئے نادر ٹوٹکہ

باہمی جائز محبت کے لئے ذیل کا عمل نہایت مجرب ہے اور میرا کئی مرتبہ کا آزمایا ہوا ہے انشاءاللہ تیر کی طرح کام کرے گا جو صاحب کریں گے انشاءاللہ یقیناً کامیاب ہوں گے اہم دانے سرسوں کے احتیاط سے گن کر ایک کاغذ پر رکھ لیں اور پھر اکتالیس مرتبہ ذیل کی آیت شریف پڑھ کر اس سرسوں پر دم کریں اور سرسوں مطلوب کے گھر میں ڈال دیں جس کو مسخر کرنا مطلوب ہے انشاءاللہ ایک ہفتہ میں کامیابی ہوگی مگر اصل میعاد اکتالیس دن کی ہے۔

سرسوں روز پڑھی جائے گی اور روزانہ ڈالی جائے گی مگر یہ یاد رکھیں کہ جائز محبت میں کامیابی ہوگی یعنی میاں بیوی میں ناچاقی ہے بھائی بھائی میں رنجش ہے آپس

میں کوئی جھگڑا غرضیکہ ہر جائز کام میں اسکو کریں۔

آیت شریف یہ ہے۔ یامعشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذو من اقطار السموت والارض فانفذو ولا تنفذون الا بسلطان یہ عمل عروج ماہ میں شروع کریں۔

## اسم ذات

بعض اصحاب اسم ذات کی تلاش میں ہیں۔ ان اصحاب کو معلوم ہو کہ اسم ذات اللہ ہی ہے اسکے علاوہ تمام اسماء صفاتی ہیں اسم ذات اللہ ہی ہے اس پر چند دلیلیں پیش کر چکا ہوں۔ دلیل اول :- بزرگان دین نے جس قدر اسم ذات تحقیق کئے ہیں ان میں کوئی بھی آیت یا اسم اللہ سے خالی نہیں ہے۔ کوئی آیت یا عبارت اسم ذات کی ہو اسمیں اللہ ضرور شامل ہوگا یہاں تک کہ اسمائے حسنہ میں بھی اسم اللہ ضرور شامل ہوگا۔ اور ایک بہت بڑی اور نہ ٹوٹنے والی دلیل یہ ہے کہ اسم اللہ بہر حال اللہ ہی رہتا ہے دیکھو اسم اللہ ہی رہتا ہے دیکھو اسم اللہ میں چار حروف ہیں (ا۔ ل۔ ل۔ ہ) اس میں سے پہلا حرف گرا دو تو باقی لله رہ گیا جو باقی پھر اسم رہ گیا یعنی لله (ل، ل، ہ) قرآن پاک میں ہے لله ما فی السموات والارض اب دوسرا حرف لام گرا دو تو لہٗ رہ گیا (ل، ہ) یہ بھی خدا کا نام ہے لہٗ ما فی السموات والارض اب دوسرا لام بھی گرا دو تو صرف ھ باقی رہ گئی اور یہ بھی خدا ہی کا نام ہے لا الہ ھو اللہ ہر حال میں اللہ ہی رہتا ہے اور یہ اسم ذات پر کامل دلیل ہے اور کسی اسم میں یہ شان نہیں ہے کہ ہر تبدیلی میں اسکی ذات میں فرق نہ آئے آپ کو اسم اسمائے الہیہ میں سے لیں اسکے حرف یا حروف گرا دینے سے وہ

وہ اسم بے معنی ہو جائے گا۔ اللہ کی صفت کا ملہ یہی ہے کہ بہر حال اور تغیر و تبدل میں اللہ
ہی رہے ہمارا ایمان ہے کہ خدا کی ذات پاک تغیر و تبدل اور نقصان سے پاک ہے۔
اعتراض نہیں ہے اپنی اپنی زبان میں اللہ کا نام ہے مگر یہ خصوصیت صرف عربی کے نام
اللہ ہی میں ہے کہ حرف گرا دینے کے بعد بھی اسکی معنوی حیثیت قائم رہتی ہے دوسری
زبان میں یہ خوبی باقی نہیں رہتی مثلاً ہندی زبان میں خدا کا نام ایشور، بھگوان ہے اگر ان
میں حرف الف اور حرف بے گرا دیا جائے تو باقی شو اور گوان رہیگا جو بے معنی ہے اور
کوئی اسے نہیں بولتا۔ یا انگریزی میں خدا کا نام گاڈ ہے اگر اس کا حرف اول اٹھا لیا
جائے تو اوڈ رہ گیا جو بے معنے ہے مگر اللہ میں ہر حال میں بامعنے جملہ رہتا ہے۔ اللہ
للہ، لہٗ، ہو یہ سب بامعنے اور اسم ذات پر مطلق ہیں اللہ باقی کے یہی معنے ہیں
کہ ہر حال میں اللہ ہی باقی رہے۔ وہ من اسرار الباطنیہ۔

## ایک عجیب عمل

لوہا تو اب بھی موجود ہے مگر دوست داؤد نہیں جو موم بنا سکے خدا کا پاک
کلام اب بھی ہے مگر حضرت آصف کی زبان نہیں ہے کہ پلک مارتے ملکہ بلقیس کو معہ تخت
کے ہزاروں کوس سے لے آئے۔ دریا اب بھی شق ہو سکتے ہیں مگر عصائے موسیٰ
کی ضرورت ہے۔ مردے اب بھی زندہ ہو سکتے ہیں مگر اعجاز لب عیسےٰ ناپید ہے دنیا
کے ہر گوشہ میں کتوں (سگ) کی کمی نہیں مگر سگ اصحاب کہف کوئی نہیں۔ غرض
کہ سب کچھ ہے اور کچھ نہیں ہے۔ تیشہ بھی ہے پہاڑ بھی ہیں مگر بازوئے فرہاد نہیں
ہے ایک بزرگ سے ایک عمل حاصل ہوا تھا۔ اس زمانے میں اس عمل کے کرنے والوں

نے فائدہ اٹھایا میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ اس سے آسمان سے روپے کی بارش ہونے لگے گی یا کوئی خزانہ ہاتھ آجائے گا کیونکہ خدا کے نزدیک یہ مشکل نہیں ہے تاہم اسقدر ضرور ہوگا کہ انشاء اللہ تعالےٰ آپ کے ہر کام غیب سے ہوں گے اور کسی نہ کسی طرح آپ کو روزانہ غیب سے بقدر ضرورت امداد ملا کرے گی جن صاحب سے یہ عمل حاصل ہوا تھا انہوں نے فرمایا تھا کہ اسکے عامل کو روزانہ بارہ روپے ملتے ہیں مگر یہ وثوق سے کہتا ہوں کہ جو صاحب اس عمل کو کریں گے وہ دنیا سے بے نیاز ہو جائیں گے مگر ایسے غیبی خزانے مفت ہاتھ نہیں آتے یہ غیب کی نہر ہے جس میں بجائے پانی کے دولت بہتی ہے مگر تم اپنے بازوں کو فرہاد والے بازو بنالو اب ترکیب سمجھو جس دن چاند دیکھے اسی دن سے پرہیز جلالی کر دیں گوشت دودھ دہی وغیرہ نہ کھاؤ صحبت بھی ترک کر دو ہر قسم کی دال، سبزی، ترکاری، تیل نمک مرچ کھاؤ پرہیز پورے چالیس دن رہے گا جسوقت چاند دیکھ جائے (مہینہ کوئی ہو) اسی وقت سے پرہیز شروع ہے پہلی دوسری تیسری تاریخ کو روزہ رکھو (تین دن) تیسرا روزہ ختم کرکے رات کے بارہ بجے کے بعد عمل شروع کرو پہلے ایک سو ایک مرتبہ درود شریف پڑھو مختصر سا درود مثلاً صلے اللہ علیہ وسلم یا الصلوٰۃ والسلام وعلیک یا رسول اللہ بعد ازاں اسم اعظم یا باسط پانچ ہزار دو سو چوراسی مرتبہ پڑھو اور آخر میں ایک سو ایک مرتبہ درود شریف جب عمل ختم کرو تو بہتر نقش لکھو اور اسی دن ان کی بہتر گولیاں بنا کر اور آٹے میں لپیٹ کر پانی میں ڈال دیا کریں مگر نقش پانی میں ڈال کر جب گھر کو لوٹے تو پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اگر پیچھے پھر کر دیکھے گا تو عمل جاتا رہے گا خوب پختہ ہو کر ہو کر یہ عمل کرو ایسے ایسے واقعات راستہ میں پیش آئیں گے جس سے تم مجبور ہو کر پیچھے کی طرف دیکھنے پر مجبور کر دیئے جاؤ گے اور یہ سب عمل کے اثرات ہوں گے مگر تم

بھی برے کی الٹ بن جاؤ اور پیچھے سر ڈالے ہوئے گھر میں آجاؤ۔ بس عمل ختم ہوا۔ اب سمجھو کہ روزانہ رات کے ۱۲ بجے کے بعد اسم اعظم شروع کرنا ہے اور یہ تعداد ۵۲۸۴ کی روزانہ ختم کرنا ہے اور بہتر نقش روزانہ لکھنے ہیں اور روزانہ پانی میں ڈالنے ہیں۔

یہ ایک دن کا کام ہے یہ سمجھ لو کہ رات کے بارہ بجے کے بعد روزانہ عمل شروع کرو پھر تمام رات اور تمام دن اور دوسری رات گیارہ بجے تک اس درمیان میں یہ سب کام ختم کرنا ہوگا۔ درمیان میں وقفہ کرسکتے ہو یعنی تھوڑا تھوڑا کر کے کئی مرتبہ میں ختم کرسکتے ہو۔ دوسری رات میں رات کے گیارہ بجے تک یہ سب کام ختم کرنا ہے اب بعض جگہ ایسی ہے جہاں تالاب، نہر، کنواں نہیں ہے تو کسی جگہ زمین میں دفن کر دیا کرو اس میں شرط یہ ہے کہ بستی سے کم سے کم ایک فرلانگ نکل کر زمین میں دفن کرنا ہے فاصلہ ایک فرلانگ سے کم نہ ہو روزانہ ایک ہی زمین میں دفن کرنا ضروری نہیں آج کہیں کل کہیں مگر فاصلہ ایک فرلانگ سے کم نہ ہو چالیس دن کے بعد عمل ختم ہوا

اب اکتالیس دن کے بعد پرہیز توڑ دو، مگر روزانہ بہتر مرتبہ اسم اعظم یا باسط پڑھا کریں اور گیارہ نقش روزانہ لکھا کریں ان نقوش کو روزانہ پانی میں ڈالنا یا زمین میں دفن کرنا شرط نہیں لکھنے کے واسطے کسی خاص قلم دوات کی ضرورت نہیں ہے روزہ صرف تین دن رکھنا ہے

۴۸۶
احب افتحائیل بحق یا باسط

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یا فتاح | ۳۰ |

## دست غیب

مجھے اس سے کیا فائدہ کہ میں آپ سے خواہ مخواہ محنت کراؤں میں

# عمل حُب

عمل حُب :۔ یہ چٹکلہ ہے مگر بعض وقت بڑے بڑے عملیات سے زیادہ کام دے جاتا ہے اور بے اثر تو ہوتا ہی نہیں ہے کم و بیش اثر ضرور ہوتا ہے اگر کوئی عزیز آپ کا ناراض ہے یا میاں بیوی میں ناراضگی ہے یا کوئی افسر ناراض ہے تو اس عمل کو کریں انشاءاللہ تعالےٰ باہمی محبت ہوگی ناجائز اور حرام کام کے واسطے ہر گز نہ کریں ترکیب یہ ہے کہ سورج طلوع ہونے سے قبل پاک صاف ہو کر یہ عمل روزانہ چالیس مرتبہ پڑھے صرف چار دن کا عمل ہے انشاءاللہ تعالےٰ چار دن میں وہ ناراض شخص راضی ہو جائے گا اور اسکے دل میں عامل کی محبت ہوگی اگر پہلے چار دن میں خاص اثر نہ ہو تو ایک دن ناغہ کر کے پھر چار یوم کرے۔

بحرمت جبرائیل و میکائیل و اسرافیل

و عزرائیل و توریت موسےٰ و انجیل عیسےٰ و قرآن محمد صلے اللہ علیہ وسلم قلب قلب فلاں (نام مطلوب) الیّٰ

# محبت کا عجیب نقش

اگر کوئی آپ سے ناراض ہے آپ راضی کرتے ہیں اور وہ راضی نہیں ہوتا تو یہ نقش روزانہ بیس ۲۰ عدد لکھا کریں اور درمیان کے خانہ میں جو بڑا بنایا جائے یہ آیت پاک لکھا کریں۔

یا 41

# ۲۰ دن ۲۰ نقش

۷۸۶ ۹

| ۳ | | | | ۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۰ | ۱۶۰ | ۲۰ | ۱ |
| ۸ | ۱۴۰ | ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ نام مطلوب | ۱۰۰ | ۶ |
| ۲ | ۴۰ | ۸۰ | ۱۲۰ | ۷ |

۴

ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ خدا کے حکم سے ۲۰ دن میں وہ راضی ہی نہیں بلکہ آپ کا عاشق بن جائے گا نقش اسی طرح لکھیں اور درمیان کے خانے میں بعد آیت شریف نام اس شخص کا لکھیں گے، نقوش زمین میں دفن کر دیا کریں۔

[illegible]

۹/۷/۲۰

## محبت کی بجلی

ارباب ضمائر پر مخفی نہیں ہے کہ ابجد کے ۲۸ حروف تین قسم کے ہیں۔ زوج الزوج، زوج الفرد اور فرد الفرد، زوج الزوج ان کو کہتے ہیں کہ جو ٹکڑے کرنے میں آخر تک زوج ہی رہتے ہیں مثلاً ۸ کا عدد اس کو نصف کیا تو چار چار کو نصف کیا تو دو۔ زوج الفرد اسے کہتے ہیں کہ ابتدا میں تو، زوج ہو مگر ٹکڑے کرنے میں فرد ہو جائے جیسے ۲۰ اس کا نصف ۱۰ اس کا نصف پانچ فرد الفرد اسے کہتے ہیں کہ جو ابتدا ہی سے فرد ہو جیسے ۹ یہاں علمائے عملیات کے دو مذہب ہیں ایک گروہ کا قول ہے کہ جنس کو جنس سے محبت ہے یعنی چار کو چار سے اور تین کو تین سے اور اپنے غیر جنس سے عداوت ہے یعنی تین کو چار سے دوسرے کی تحقیق یہ ہے کہ حروف زوج الزوج میں فطرتی محبت ہے اور میں اسی قول کو زیادہ معتبر مانتا ہوں۔ اور تجربہ سے یہ بہت با اثر پایا۔ اب معلوم ہو کہ

حروف زوج الزوج صرف تین ہیں ب، د، ح اور اسوقت ان ہی کا بیان کرتا ہوں باقی اقسام پھر بیان کروں گا ان تینوں حروفوں کے اعداد چودہ ہیں۔ حروف اپنے بطن میں روح محبت پوشیدہ کئے ہوئے ہیں اور ان حروف میں ایک مقناطیسی قوت ہے اور جذبہ قلب کا خاص اثر ہے یہ تین حروف خزانہ محبت کی کنجیاں ہیں جائز محبت کے واسطے اس سے کام لو آپ کا کوئی عزیز ناراض ہے کوئی دوست غضب میں ہے میاں بی بی میں ناچاقی ہے تو بحکم خدا اس عمل سے بہت فائدہ ہو گا محبت عنقا ہے مگر ناممکن نہیں اس زمانے میں ناممکن اسلئے کہا جاتا ہے کہ لوگ محنت کرنے سے جی چراتے ہیں اور عام طریق پر ایسا عمل چاہتے ہیں کہ کوئی محنت نہ کرنا پڑے اور دو تین دن میں خاص اثر ہو جائے ہاں ایسا بھی ممکن ہے مگر جب عامل بن جائیں ترکیب یہ ہے کہ زعفران کی سیاہی بنائے اور نیا قلم کسی لکڑی کا بنائے لوہے کا قلم نہ ہو اور روزانہ ایک سو پانچ نقش لکھ کر اور اسکی گولیاں بنا کر اور آٹے میں لپیٹ کر ایسے پانی میں ڈال دیں جس میں مچھلیاں ہوں اگر ایسا پانی قریب نہیں ہے تو زمین میں دفن کر دیا کریں روزانہ لکھے ہوئے نقش روزانہ ہی پانی ڈالنے یا دفن کرنے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ کئی دن کے جمع کر کے بھی ڈال سکتے ہیں نقش شروع کرنے کی کوئی تاریخ یا دن مقرر نہیں ہے نہ روزانہ لکھنے کے واسطے کسی خاص وقت کی قید ہے دن رات میں کسی وقت لکھ لیا کریں مگر ناغہ نہ ہو اگر ناغہ ہو گا تو پھر سرے سے لکھنے ہوں گے چودہ دن تک روزانہ ایک سو پانچ (۱۰۵) نقش لکھنے ہیں یہ عمل اسکی ذکوٰۃ ہے نقش یہ ہے جو صاحب زکوٰۃ ادا کریں گے۔

105 نقش 14 دن

| | | |
|---|---|---|
| 8 ۲۱ | 1 ۱۴ | 6 ۱۹ |
| 3 ۱۶ | 5 ۱۸ | 7 ۲۰ |
| 4 ۱۷ | 9 ۲۲ | 2 ۱۵ |

وہ اس نقش کے عامل ہوں گے اب جو شخص ناراض ہو کر ایک نقش لکھ کر نقش کے نیچے اس کا نام معہ والدہ کے لکھ کر کسی وزنی چیز سے دبا دیں جیسے بھاری پتھر یا لوہے کی کوئی بھاری شے خدا چاہے تو تین دن میں وہ شخص راضی ہو جائے گا اور محبت کرے گا۔ یہ عمل محبت کے واسطے اکسیر ہے۔

## عمل خاص

کوئی شخص مدت دراز سے لاپتہ ہے اس کے مرنے جینے کی کوئی اطلاع نہیں ہے ایسے گم گشتہ کے واسطے یہ عمل کام نہیں دیتا لیکن خدا کے پاک کلام میں بہت اثر ہے ممکن ہے کہ مدت دراز کے لاپتہ پر اثر ہو جائے مگر جو شخص حال ہی میں بھاگا ہے عورت ہو مرد ہو یا ملازم ہو یا کوئی بچہ گم ہو گیا ہے تو یہ نقش بہت اثر کرتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا یا گم شدہ واپس آئے گا یہ نقش بہت مجرب ثابت ہوا ہے اور اکثر کامیابی ہوئی ہے اس نقش کو اسی طرح لکھ کر اور درمیان میں مفرور یا گم شدہ کا نام لکھ کر نام معہ والدہ کے لکھیں اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو صرف اسی کا نام لکھیں اور اس نقش کو کسی اونچے درخت پر سب سے اونچی شاخ میں باندھ



ہیں یا [illegible] ال [illegible] ہے کہ

نقش کے کاپ میں دھاگا باندھ کر وہ دھاگہ شخص سے باندھ دیں تاکہ نقش ہوا میں اڑتا رہے

خدا چاہے تو وہ واپس آئے گا نہایت مجرب ہے۔

## عمل جدائی

یہ عمل ایک بزرگ سے حاصل ہوا تھا جس سے ہم نے کئی مرتبہ کام لیا ہے اور فیض پایا ہے بہت مجرب کا نقش ہے آپ بھی ضرورت کے وقت اس سے فائدہ پائیے جن دو ذاتوں میں ناجائز تعلقات ہوں تو زوال ماہ میں سنیچر یا منگل کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک اس نقش کو کسی پرانی قبر یا قبرستان میں دفن کردو خدا چاہے تو دونوں جدا ہو جائیں گے نقش کی پشت پر یہ عبارت اس طرح لکھو۔ یا مفرق فرق بینہما بحق والقینا بینہم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۸۴ | ۹۷۶ | ۹۸۲ |
| ۹۷۸ | ۹۸۱ | ۹۸۳ |
| ۹۸۰ | ۹۸۵ | ۹۷۷ |

## عمل خاص تجربہ شرط ہے

یہ عمل بندگان خدا کی پریشانی دور کرنے کے لئے شائع کر رہا ہوں جو بار بار تجربہ میں آچکا ہے اور بے شمار بندگان خدا نے اس سے فیض پایا یہ عمل چالیس دن کا ہے وقت بعد نماز عشاء کریں یا بعد نماز فجر کسی پر ظاہر نہ کریں کہ میں اس عمل کا

دیں باندھنے کی ترکیب یہ ہے کہ
نقش کے کنارے میں دھاگا باندھ کر وہ دھاگہ ٹہنی سے باندھ دیں تاکہ نقش ہوا میں اڑ رہا ہے
خدا چاہے تو وہ واپس آئے گا نہایت مجرب ہے۔

## عمل جدائی

یہ عمل ایک بزرگ سے حاصل ہوا تھا جس سے ہم نے کئی مرتبہ کام لیا ہے اور فیض پایا ہے بہت تجربے کا نقش ہے آپ بھی ضرورت کے وقت اس سے فائدہ پائیے جن دو ذاتوں میں ناجائز تعلقات ہوں تو زوال ماہ میں سنیچر یا منگل کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک اس نقش کو کسی پرانی قبر یا قبرستان میں دفن کردو خدا چاہے تو دونوں جدا ہو جائیں گے نقش کی پشت پر یہ عبارت اس طرح لکھو۔ یا مفرق فرق بین ھما مجق والقینا بین ھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامہ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۸۴ | ۹۷۶ | ۹۸۲ |
| ۹۷۸ | ۹۸۱ | ۹۸۳ |
| ۹۸۰ | ۹۸۵ | ۹۷۷ |

## عمل خاص مجرب شرطیہ

یہ عمل بندگان خدا کی پریشانی دور کرنے کے لئے شائع کر رہا ہوں جو بار بار تجربے میں آچکا ہے اور بے شمار بندگان خدا نے اس سے فیض پایا یہ عمل چالیس دن کا ہے وقت بعد نماز عشاء کریں یا بعد نماز فجر کسی پر ظاہر نہ کریں کہ میں اس عمل کا

اچلہ کررہا ہوں اور کوئی پرہیز اسمیں نہیں ہے عمل یہ ہے کہ روزانہ بسم اللہ الرحمن الرحیم ہزار یا پانچسو مرتبہ پڑھا کریں۔ ناغہ نہ ہو جس دن چلہ ختم ہو اسی وقت بسم اللہ شریف علیحدہ علیحدہ حرفوں سے زعفران سے لکھیں اور تھوڑی سی شیرینی پر فاتحہ دے کر بچوں کو تقسیم کردیں اور تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھو جس جگہ مناسب ہو غرض یہ ہے کہ آپ کے پاس رہے بحکم خدا جو فکر اور پریشانی ہو وہ دور ہوگی ملازمت، ادائیگی قرض مقدمہ میں کامیابی غرض کہ ہر جائز مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## روحانی چٹکلہ

یہ مثلث مشک اور زعفران سے چمڑے پر لکھ کر وہ عورت اپنی کمر سے باندھ لے جس کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں یا حمل اسقاط ہو جاتا ہے تو اس تعویذ کی برکت سے اولاد زندگی والی ہوگی۔

۹۰۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۴ | ۲۹۶ | ۳۰۲ |
| ۲۹۸ | ۳۰۱ | ۳۰۳ |
| ۳۰۰ | ۳۰۵ | ۲۹۷ |

اگر یہ کتاب آپ کے پسند ہے تو ایک کارڈ لکھ کر اپنی رائے سے مطلع فرما دیں۔ مہربانی ہوگی۔



# ایک عجیب نقش

اگر کوئی صاحب تبادلہ چاہتے ہوں یا کسی دوسری جگہ جانا چاہتے ہوں مگر اسباب نہ ہوتے ہوں تو یہ نقش بدھ (چہار شنبہ) کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک لکھ کر موم جامعہ کر کے اپنے سیدھے ہاتھ کے بازو پر باندھیں خدا چاہے گا تبادلہ ہوگا اور جہاں جانا چاہتے ہیں وہاں کی رکاوٹ دور ہوگی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۷۵ | ۷۷۸ | ۷۸۱ | ۷۸۷ |
| ۷۸۰ | ۷۶۸ | ۷۷۴ | ۷۷۹ |
| ۷۶۹ | ۷۸۳ | ۷۷۶ | ۷۷۳ |
| ۷۷۷ | ۷۷۲ | ۷۷۰ | ۷۸۲ |

# فقیری

حضرت علی علیہ السلام نے اپنے زمانہ خلافت میں حضرت سلیمان فارسیؓ کو مدائن کا گورنر بنا کر روانہ کیا آپ ایک جانماز بغل میں دبائے ہوئے مدائن میں آئے اور مسجد میں جا کر بیٹھ گئے جب لوگوں نے دیکھا کہ ہمارے گورنر تو بالکل بدھو ہیں تو بدمعاشوں نے سر اٹھایا سب سے پہلے اہل شہر نے آکر شکایت کی کہ آپ کو سلیم الطبع اور بے وقوف جان کر غلہ کے بیوپاریوں نے اودھم مچا

رکھی ہے اجناس کی قیمت بڑھادی ہے ، غریبوں پر روزی تنگ ہوگئی آپ کو خدا نے ہمارا سرپرست بنایا ہے اس کا انتظام فرمایئے ۔ آپ نے ایک آدمی سے فرمایا کہ بیوپاریوں کا جو چوہدری ہے اس کو بلا کر لاؤ ، آپ کا آدمی چوہدری کے پاس گیا اور چوہدری نے کہا کہ مجھے اسوقت فرصت نہیں ہے جب فرصت ملے گی آؤں گا ۔ اس آدمی نے آکر جواب دے دیا ، آپ نے فرمایا کہ دکان کے باٹوں سے جا کر کہو کہ چوہدری کو لے کر آئیں ، باٹ لوہے اور پتھر کے وہ اوزان جس سے تولا جاتا ہے آپ کے آدمی نے دکان پر جا کر آواز دی کہ باٹوں کو گورنر صاحب کا حکم ہے کہ چوہدری کو لے کر آئیں اس آدمی کا یہ کہنا تھا کہ تمام دوکانوں کے باٹ چھوٹے اور بڑے سب چوہدری کے سر پر کمر پر ہاتھ پاؤں پر پڑنا شروع ہو گئے چوہدری سراسیمہ پٹیا ہوا بھاگا اور آکر قدموں پر گر پڑا کہ حضور رحم فرمایئے آپ نے کہا کہ انصاف سے دکانداری اور تجارت کرو ، دوسری مرتبہ آپ سے عرض کیا گیا کہ شہر میں چوریوں کی تعداد بڑھ گئی ہے بدمعاش لوگ بے خوف ہیں ۔ آپ نے فرمایا کہ شہر میں اعلان کردو کہ آج کوئی دکان بند کرے یوں ہی کھلی ہوئی دوکانیں چھوڑ کر اپنے اپنے گھر جائیں آپ نے ایک آدمی کو رقعہ لکھ کر دیا کہ فلاں طرف جنگل میں جاؤ وہاں ایک کتا تم کو ملے گا اس کو یہ رقعہ

دے دینا۔ جب رات آئی لوگوں نے دیکھا کہ شہر کی ہر گلی کوچہ اور بازار میں بے شمار کتے پہرے دے رہے ہیں جو جس دکان یا مکان سے بری نیت سے گزرتا ہے کتے اس کو لپیٹ جاتے ہیں۔

اب تمام رات دکان کھلی ہے گھر کھلا ہے مالک گھر میں سو رہا ہے کیا ممکن کہ کوئی تنکا اٹھالے آپ بدستور مسجد میں بیٹھے رہے اور شہر میں ایسا انتظام کہ کوئی کسی کو بری نیت سے آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھ سکتا۔ یہ سچ ہے۔

خاکساران جہاں را بہ حقارت منگر
توچہ دانی کہ دریں گرد سوارے باشد

## روحانی چٹکلہ

اگر کوئی شخص آپ کو بے سبب پریشان کرتا ہے اور نقصان پہنچاتا ہے تو سنیچر کے دن تاریخ مہینہ کوئی ہو بعد طلوع آفتاب اس نقش کو موم کی تختی پر کندہ کر کے اس شخص کے مکان کی بیرونی دیوار کی جڑ میں دفن کر دو بحکم خدا اسکی زبان بند ہو جائے گی اور وہ پریشان کرنا اور نقصان پہنچانا ترک کر دیگا فلاں بن فلاں کی جگہ اس کا نام

| | | |
|---|---|---|
| | ۳۰۶ | |
| ۱۰۲۳ | | ٦٦ |
| فلاں بن فلاں | ۲۰٦ | مغلوب گردد |

معہ والدہ کے لکھو۔

# غلط خیال!

میں ایک مسلمان ہوں گو سراپا خطا اور
گناہگار ہوں میرا ایمان ہے کہ خدا کا پاک کلام اور اسکا مقدس
نام اثر سے خالی نہیں ہوتا میرے سامنے قرآن پاک کا یہ اعلان ہے
کہ کوئی شے خواہ زمین میں ہو یا آسمان میں ضرر نہیں پہنچا سکتی جبکہ
خدا کا نام ساتھ ہو۔ ترجمہ آیت پاک ۔ لیکن دیکھا جاتا ہے کہ
ایک شخص کوئی عمل کرتا ہے یا تعویذ لکھتا ہے یا کسی بزرگ سے کوئی
نقش یا تعویذ لیتا ہے مگر نتیجہ کچھ نہیں ہوتا بلکہ بعض دفعہ نقصان
ہو جاتا ہے مگر یہ یقین کرو کہ خدا کے کلام اور نام میں ہرگز ہرگز نحوست
اور نقصان پہنچانا نہیں ہے اثر نہ کرنے یا الٹا اثر ہونے کی اور وجوہ
ہوتے ہیں مثلاً آپ کا کلام ایسا تھا جس کا آپ کو حق نہ تھا دوم
آپ کی کامیابی سے دوسرے کا نقصان تھا سوم آپ سے کوئی غلطی
یا بے ادبی ہوئی چہارم تعویذ بنانے والے سے غلطی ہوئی پنجم قدرت
نے ہر شے کا وزن مقرر کیا ہے آپ کا کام زیادہ وزنی تھا اور تعویذ
یا عمل کا وزن کم تھا ششم یہ بظاہر تاخیر یا ناکامی ہی آپ کے
واسطے مفید تھی۔ "

—— قرآن پاک میں ہے کہ تم کسی کام کا ہونا یا نہ ہونا چاہتے ہو اگر یہ کام تمہاری منشاء کے مطابق ہو جائے تو تم کو نقصان ہوگا تم عالم الغیب نہیں ہو یعنی خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ اس کام کا ہونا یا نہ ہونا ہی تمہارے واسطے بہتر تھا۔ ہفتم جبکہ آپ نے کسی عمل یا تعویز پر کیا وہ پیسہ حلال کا نہ تھا حرام کمائی کا پیسہ عمل یا تعویز کے اثر کو باطل کر دیتا ہے ان سات وجہوں میں کوئی وجہ خاص ہوتی ہے جس سے عمل اثر نہیں کرتا ورنہ عمل اور تعویذ تو سائنس ہے جس کا اثر یقینی ہوتا ہے۔

—— مگر یہ خیال ہرگز نہ کرو کہ خدا کے پاک کلام اور مقدس نام میں اثر نہیں ہے یا اس سے نقصان ہوا خدا کا کلام حق ہے، سچا ہے، اثر والا ہے۔!

---

## نوٹ:

طلسمی انگشتری کے ہمراہ استعمال سے دوہرا فائدہ ہوتا ہے ایک عمل میں غیبی مدد ملتی ہے دوسرے کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ نہیں رہتا۔